آئے تو راقم الحروف سے ایک ملاقات میں انہوں نے حکیم محمود الرحمٰن خاں کا ذکر کیا، اور بتایا کہ حکیم صاحب حیدر آباد کی ہردلعزیز اور ادب دوست شخصیات میں شمار ہوتے تھے اور اکثر اُن کے مکان پر شعر و سخن کی محفل گرم رہتی تھی۔ حکیم خلیل الرحمٰن کے برادر زادے حکیم الحاج مولوی عبید الرحمٰن خاں بھی حضرت محدث سورتی کے شاگرد تھے۔ تمام عمر پیلی بھیت میں رہے۔ نہایت نفاست پسند خوش اخلاق اور پابند شرع تھے۔ علمائے اہلسنت آپ کو بہت قدر کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔ پیلی بھیت میں ہی اکتوبر ۱۹۵۸ء کو انتقال ہوا۔

ندوۃ العلماء کے ضمن میں علمائے اہلسنت کی جانب سے تحریر کئے جانے والے رسائل اور کتب میں حکیم خلیل الرحمٰن خاں کا بکثرت ذکر ملتا ہے۔ آپ کے وصال کی تاریخ معلوم نہیں ہو سکی حضرت محدث سورتی کے وصال کے وقت حیات تھے۔

## مولانا سیّد دیدار علی محدث الوری ؒ

مولانا سید دیدار علی محدث الوری کا شمار برصغیر پاک و ہند کے ممتاز محدثین میں ہوتا ہے۔ خصوصاً تقسیم سے قبل پنجاب میں مسلک اہلسنت کے فروغ اور علم حدیث کی تدریس کے جو چراغ روشن کئے اُن سے آج بھی سرزمین پنجاب معمور و منور ہے۔ مولانا سید دیدار علی ابن سید نجف علی محلہ نواب پورہ ریاست الور میں ۱۲۷۰ھ کو پیدا ہوئے۔ آپ کے اجداد مشہد سے اودھ کے خطہ بلگرام آئے اور پھر ریاست الور میں مستقل سکونت اختیار کی۔ ابتدائی تعلیم اپنے چچا حضرت مولانا سید نثار علی الوری سے حاصل کی اور پھر دہلی پہنچے ــــــ جہاں حضرت مولانا شاہ کرامت اللہ دہلوی کے علم کا چراغ روشن تھا۔ اور طلباء کی ایک کثیر تعداد مختلف بلاد و امصار سے تحصیل علم کے لئے آپ کے حلقہ درس میں شامل ہوتی تھی۔ حضرت شاہ کرامت اللہ دہلوی سے درس نظامی کی تکمیل کی۔ بعض کتب کی تکمیل کے بعد ــــــ استاذ العلماء حضرت مولانا سید ارشاد حسین رامپوری کی خدمت میں حاضری دی۔ اور اصول فقہ و معقولات کی تعلیم حاصل کی۔ اسی دوران آپ نے کچھ کتابیں حضرت مولانا شاہ عنایت اللہ خاں رامپوری سے بھی پڑھیں۔ آخر میں دورۂ حدیث کے لئے امام المحدثین حضرت مولانا احمد علی محدث سہارنپوری



کی خدمت میں پہنچے یہاں پیر شیخ العارفین قبلۂ عالم حضرت پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی قدس سرہٗ اور حضرت مولانا شاہ وصی احمد محدث سورتی سے مراسم کا آغاز ہوا ــــ اور پھر تقریباً چالیس سال ان دونوں نفوس قدسیہ کے درمیان اخوت و محبت کا رشتہ قائم رہا۔ حضرت محدث سورتی اور مولانا دیدار علی محدث الوری کے درمیان ایک اور قدر مشترک اور رشتہ باطن حضرت شاہ فضل رحمان گنج مرادآبادی کی ذات گرامی تھی جن سے دونوں حضرات کو اجازت و خلافت کا شرف حاصل تھا۔ مولانا شاہ حسین گردیزی نے اپنی کتاب رجال السنہ میں مولانا احمد علی محدث سہارنپوری کے ان تینوں ہم درس تلامذہ کا تفصیل کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ حکیم اہلسنت حکیم محمد موسیٰ امرتسری نے مخزن برکات کے پیش لفظ میں لکھا ہے کہ مغربی پاکستان میں سنیت کی نشاۃ ثانیہ کا سہرا حضرت سید دیدار علی محدث الوری کے سر بندھتا ہے: ایک اور مقام پر لکھتے ہیں کہ حضرت مولانا یار محمد فریدی ؒ فرمایا کرتے تھے کہ اگر سید دیدار علی لاہور آ کر درس و تدریس اور وعظ و تبلیغ کا سلسلہ شروع نہ کرتے تو سارا پنجاب وہابی مذہب قبول کر لیتا۔[1]

مولانا سید دیدار علی نے الور میں مدرسہ قوت الاسلام قائم کیا پھر آگرہ کے خطیب و مفتی مقرر کئے گئے ایک عرصہ تک [illegible] لاہور میں مسند درس پر فائز ہوئے۔ مسجد وزیر خاں لاہور کی خطابت قبول کی اور ۱۳۴۲ھ میں دارالعلوم حزب الاحناف کی بنیاد ڈالی اور تادم آخر اسی مدرسہ میں علوم و فنون کی ترویج و اشاعت کا فریضہ انجام دیتے رہے۔ آپ کے صاحبزادوں علامہ ابوالحسنات لاہوری اور استاذ المحدثین مولانا ابوالبرکات سید احمد لاہوری نے ۲۲ رجب ۱۳۵۴ھ کو آپ کے وصال کے بعد اس علمی خدمت کا بیڑہ اٹھایا اور آج بھی یہ دارالعلوم علامہ محمود احمد رضوی کی سرپرستی میں مسلک اہلسنت کے فروغ میں شب و روز مصروف ہے۔ راقم الحروف کو مئی ۱۹۷۸ء میں حضرت مولانا ابوالبرکات سید احمد لاہوری سے شرف ملاقات حاصل ہوا۔ اور راقم الحروف نے حضرت محدث سورتی کے بارے میں حضرت مولانا سے معلومات حاصل کیں۔ اس موقع پر ممتاز مصنف اور مکتبہ قادریہ لاہور کے ناظم مولانا عبدالحکیم شرف قادری اور دارالعلوم نظامیہ رضویہ کے ناظم اعلیٰ مولانا مفتی عبدالقیوم ہزاروی بھی موجود تھے۔

---

۱۔ مخزن برکات ص۳، رضاء المصطفیٰ چشتی، مطبوعہ مکتبہ مخزن برکات لاہور ۱۳۹۵ھ

# حضرت شاہ محمد شیر میاں پیلی بھیتی رحمۃ اللہ علیہ

پیلی بھیت کی سرزمین پر جو عارفانِ کامل اور صاحبانِ کشف و کرامات گذرے ہیں اُن میں حضرت شاہ محمد شیر میاں پیلی بھیتی کو شہرت دوام حاصل ہے۔ آپ اہلِ مجاہدہ کے راسخ مشاہدہ میں مستغرق، طریقت خدا شناسی کے سالک، بحرِ معرفت کے غواص، معاملاتِ دنیوی سے بے نیاز تھے۔ یہی وجہ ہے کہ آپ کی شہرت تمام ہندوستان میں چشم زدن میں عام ہوگئی۔ اور آپ کے فیوضات روحانی سے خلق خدا کی ایک بڑی تعداد مستفید ہوئی۔ بلکہ آج بھی آپکا مزار شریف طالبان حق کے لئے نشان منزل بنا ہوا ہے۔

حضرت شاہ جی شیر میاں ۱۲۲۰ھ مطابق ۲ر اپریل ۱۸۰۵ء کو پیلی بھیت کے ایک محلہ منیر خاں میں پیدا ہوئے۔ آپ کے والد کا اسم گرامی محبت خاں تھا انہوں نے آپ کا نام احمد شیر رکھا، لیکن بعد میں محمد شیر کے نام سے مقبول ہوئے ابتدا میں آپ کو ورزش اور کشتی لڑنے سے رغبت تھی۔ اور کتابوں سے گریز کیا کرتے تھے۔ والد نے حصول علم کی جانب توجہ دلانے کی بہت کوشش کی۔ مگر حضرت شاہ جی شیر میاں نے کسی قسم کی رغبت کا مظاہرہ نہیں کیا۔ والد کے انتقال کے بعد آپ اپنی نابینا والدہ کا سہارا بنے۔ اور ہاتھی دانت و سینگ کی کنگھیاں بناکر فروخت کرنے لگے۔ والدہ کی خدمت آپ کا مشغلۂ خاص تھا۔ عالم استغراق میں بھی کبھی اس فرض سے غافل نہیں ہوتے۔

۱۲۴۰ھ میں حضرت سید احمد علی شاہ رامپور سے پیلی بھیت تشریف لائے اور آپ کی نظر حضرت شاہ جی شیر میاں پر پڑی۔ اور اپنا کام کر گئی۔ شاہ جی شیر میاں نے حضرت سید احمد علی کے دست فیض آثار پر بیعت کی اور بہت جلد خلافت سے سرفراز ہوئے۔ حضرت سید احمد علی اپنے وقت کے ولی کامل گذرے ہیں۔ آپ حضرت شاہ جمال اللہ بغدادی نبیرۂ حضرت شیخ عبدالقادر بغدادی جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے مرید و خلیفہ تھے۔ پیلی بھیت کی سرزمین کو یہ شرف حاصل ہے کہ اس پر ایک مرتبہ حضرت شاہ جمال اللہ بغدادی بھی تشریف لا چکے ہیں آپ کے ایک مرید و خلیفہ حضرت خواجہ نورالدین جامع مسجد پیلی بھیت کے امام و خطیب تھے۔ خواجہ صاحب کا انتقال



۱۳۰۲ھ میں ہوا۔ اور آپ کا مزار جامع مسجد کے شمالی منارہ کے نیچے موجود ہے [1] حضرت سید احمد علی خواجہ اویس قرنی کی اولاد سے تھے۔ ایک سو گیارہ سال کی عمر میں آپ نے یکم محرم ۱۳۲۶ھ بمطابق ۲۶ر دسمبر ۱۹۰۸ء انتقال کیا۔ موچی بھیٹ پورہ تحصیل بلاسپور (رامپور) میں مزار آج بھی مرجع خلائق بنا ہوا ہے۔ پیلی بھیت میں شاہ جی شیر میاں کے علاوہ شاہ نعمت اللہ میاں۔ شاہ سبحان اللہ شاہ میاں اور شاہ لطف اللہ شاہ میاں بھی آپ کے خلیفہ تھے۔ جن کے مزارات پیلی بھیت میں موجود ہیں۔ حضرت شاہ جی شیر میاں کے خوارق اور کرامات کا شہرہ دور دور تک بہت جلد پھیل گیا تھا۔ اور خلق خدا آپ تک پہنچتی تھی۔ علماء میں مولانا ارشاد حسین رامپوری مولانا عبدالرحمٰن خان مالک مطبع نظامی کانپور، مولانا شاہ سلیمان پھلواروی، مولانا خلیل الرحمٰن سہارنپوری، مولانا سلامت اللہ رامپوری، اعلیٰحضرت مولانا احمد رضا خاں بریلوی اور حضرت محدث سورتی سے آپ کے خصوصی مراسم تھے۔ ممتاز شاعر اور مولوی اشرف علی تھانوی کے صحبت یافتہ جناب سوز شاہجہاں پوری نے راقم الحروف کو ایک مرتبہ بتایا کہ مولوی اشرف علی بھی ایک دفعہ حضرت شاہ جی شیر میاں کی خدمت میں حاضری کے لئے پیلی بھیت پہنچے لیکن حضرت نے آپ سے گفتگو نہیں کی۔ بلکہ اپنے دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں کو آپس میں رگڑتے رہے۔

بقول شاعر — بہت دیر کی مہرباں آتے آتے

ندوۃ العلماء کے قیام کے بعد جب علماء اہلسنت نے ندوہ کی پالیسی سے اختلاف کیا تو بڑا شور مچا۔ مولانا شاہ سلیمان پھلواروی آنریری مجسٹریٹ جو ندوہ کی وکالت میں بڑے سرگرم تھے تائید ندوہ حاصل کرنے کی غرض سے حضرت شاہ جی شیر میاں کی خدمت میں پہنچے لیکن بقول حضرت محدث سورتی انہوں نے بھی خوب چٹکیاں لیں اور ناخوش لوٹے [2]

حضرت شاہ جی شیر میاں کے خلفاء میں حضرت عبدالبصیر میاں، حضرت بشیر میاں بریلوی، حافظ انور علی شاہ رامپوری، آپ کے بھانجے حاجی غلام جیلانی میاں،

---

۱؎ محمد عتیق احمد صاحب۔ زبدۃ ذکر خیر مطبوعہ مطبع نظامی کانپور ۱۳۲۶ھ

۲؎ مکتوب بنام فاضل بریلوی ص ۱۱۔ مکتوبات علماء، مطبوعہ بریلی ۱۳۱۲ھ

اور میاں منظور عالم امیٹھوی وغیرہ کو قبولیت عام حاصل ہوئی۔ مولانا عتیق احمد نے لکھا ہے کہ ایک دفعہ مولانا عبدالرشید خان نے وعظ میں سماع موتی کا انکار کیا اس پر قاضی خلیل الدین حسن حافظ پیلی بھیتی نے اختلاف کیا۔ حاجی عزیز احمد نے بھی ان کی تقریر کو نہ سمجھا تو انہوں نے تفسیر کی عبارت پڑھ کر سنائی تب بھی بات سمجھ میں نہ آئی چنانچہ وہاں سے سب لوگ جن میں حضرت محدث سورتی اور حاجی عبداللطیف خان بھی شامل تھے شاہ جی شیر میاں کی خدمت میں پہنچے۔ شاہ صاحب کو باہر آنے میں توقف ہوا کچھ دیر بعد اندر سے تشریف لائے تو ایک کتاب ہاتھ میں تھی اور انگلی اوراق کے درمیان تھی۔ یہ خلاف معمول بات دیکھ کر سب کو تعجب ہوا۔ آپ نے وہ کتاب اس جگہ سے کھول کر حضرت محدث سورتی کے حوالے کی اور کہا کہ اس کو پڑھیں۔ جب پڑھا تو اس میں سماع موتی کی بحث تھی۔ سلہ شاہ جی شیر میاں کی لاتعداد کرامات زبان زد خاص و عام ہیں۔ راقم الحروف کو اکتوبر ١٩٧١ء میں آپ کے مزار پر حاضری اور سالانہ عرس میں شرکت کا شرف حاصل ہوا ہے۔

حضرت شاہ جی شیر میاں کا وصال ۵ ذی الحجہ ١٣٢٣ھ کو تپ لرزہ میں ہوا۔ آپ کی نماز جنازہ مولانا سلامت اللہ رامپوری نے پڑھائی جبکہ تدفین میں روہیلکھنڈ کے نامی گرامی علماء اور ہزاروں افراد شریک تھے۔

---

سلہ :- مولانا محمد عتیق احمد صـ١٣ ریزۂ ذکر فقیر :- مولانا عتیق احمد حضرت محدث سورتی کے فاضل تلامذہ میں سے تھے اور جامع مسجد پیلی بھیت میں امامت کے فرائض انجام دیتے تھے۔ تصنیف و تالیف سے گہرا شغف تھا۔ شعر خوب کہتے تھے۔ آپ نے ہجری سال کے مہینوں میں پیش آنے والے تمام تاریخی واقعات پر مشتمل ایک نظم لکھی تھی جو تحفۂ حنفیہ پٹنہ کی ١٣١٥ھ کی اشاعت میں [redacted] شائع ہوئی اس کے علاوہ آپ کے مضامین مختلف رسائل کے تراجم اور منظوم منقبتیں بھی معاصر رسائل میں شائع ہوا کرتی تھیں۔ آپ کے وصال اور اہل خاندان کے بارے میں تلاش و جستجو کے باوجود کچھ پتہ چل نہ سکا۔



# مولانا عبدالعلی آسی مدراسیؒ

مولانا عبدالعلی آسی مدراسی چتور کے رہنے والے تھے۔ لیکن جوانی میں تحصیل علم کیلئے لکھنؤ آگئے اور تمام عمر لکھنؤ میں ہی قیام کیا۔ آپ نے زیادہ تر درسی کتب مولانا الٰہی بخش فیض آبادی سے اور بعض کتب مولانا عبدالحیٔ فرنگی محلی سے پڑھیں اور فقہ، حدیث، نحو اور علم لغت میں کمال حاصل کیا۔ ابتداً آپ نے عبدالرحمٰن خان مالک مطبع نظامی کانپور کے یہاں کتب دینیہ کی تصحیح و تحشیہ کی خدمت انجام دی اور اس فن میں پورے ہندوستان میں اپنی مثال آپ قرار پائے۔ فن طباعت سے آپ کو خاص شغف تھا۔ چنانچہ لکھنؤ سے ١٣٠٣ھ میں اردو اور عربی کا ایک مشترکہ ماہنامہ رسالہ "البیان" جاری کیا جس نے عرب و عجم میں حد درجہ مقبولیت حاصل کی۔ مہدی افادی نے افادات مہدی میں لکھا ہے کہ ملک میں عالمانہ اردو کے ساتھ عربی لٹریچر کے مذاق کی تجدید کے لئے البیان کوشاں ہیں یہی وجہ ہے کہ ادبی رسالوں میں یہ علانیہ ممتاز ہے۔ سلہ

جناب نادم سیتاپوری نے لکھا ہے کہ یہ اپنی نوعیت کا پہلا ادبی رسالہ تھا جس کو قبولیت عام حاصل ہوئی۔ البیان کی ادارت کیلئے مولانا عبداللہ العمادی کو منتخب کیا گیا تھا جو اس زمانہ میں عربی کے مانے ہوئے صحافی و ادیب تھے۔ البیان سات آٹھ سال تک جاری رہا۔ اب اس کے فائل نایاب ہیں۔ ستہ

مولانا عبدالعلی آسی مدراسی —— نے البیان کے اجراء کے بعد لکھنؤ کے محلہ محمود نگر میں مطبع آسی مدراسی کے نام سے ایک دارالاشاعت قائم کیا اور لیتھو پریس لگایا جو حسن طباعت کے لحاظ سے اپنے عہد کا مشہور پریس تھا۔ اس مطبع کے مہتمم مولانا آسی کے صاحبزادے مولانا عبدالولی تھے جبکہ آپ کے برادر خورد مولانا عبدالاول جونپوری بھی مطبع میں تصحیح و تحشیہ کا کام انجام دیتے تھے۔ حکیم عبدالحیٔ رائے بریلوی نے نزہۃ الخواطر میں مولانا آسی کے مختصر حالات درج کئے ہیں اور

---

سلہ افادات مہدی صـ١٥٥ ۔ مہدی افادی۔
ستہ مضمون "البیان" مطبوعہ سہ ماہی نقاد کراچی، اپریل ١٩٦٣ء

ہوا ہے کہ "دینی کتب کی نشر و اشاعت اُن کا عظیم کارنامہ ہے"۔ حضرت محدث سورتی سے مولانا آسی کے بڑے دیرینہ مراسم تھے۔ کیونکہ مولانا آسی بھی متشدد حنفی تھے اور غیر مقلدوں کو فرقہ باطل تصور کرتے ہوئے ہمیشہ ان کی تکذیب فرماتے۔ آپ نے ایک غیر مقلد غلام محی الدین کی فتنہ پرداز کتاب "الظفر المبین" کے جواب میں ایک کتاب "تنبیہ الوہابیین" تحریر فرمائی اور محدث سورتی کا فتویٰ جامع الشواہد اس کے ساتھ بطور ضمیمہ شائع کیا۔ "تنبیہ الوہابیین" پر حضرت محدث سورتی نے منظوم تقریظ تحریر فرمائی تھی۔ جو یہاں من و عن درج کی جاتی ہے۔

**تحریر بے نظیر و تقریر دلپذیر متضمن اثبات وجوب تقلید مع سواد مہر علمای مشاہیر تحریر خامۂ علامہ وحید محدث عصر الندیۃ فقیہ صاحب التنبیہ والنکت مولانا وصی احمد حنفی سورتی مدرس مدرسہ پیلی بھیت**

کہاں ہیں وہ شیدا سے نقل و روایت ۔ کدھر ہیں وہ اعدا سے عقل و درایت
کہاں ہیں وہ اصحاب دعواے سنت ۔ کدھر ہیں وہ ارباب فتواے ملت
جو کہتے ہیں تقلید کو شرک و بدعت ۔ اور اہل فقاہت کو اہل سفاہت
ذرا آئیں دیکھیں بعین بصیرت ۔ کہ تقلید اور فقہ ہو عین سنت
اور اسپر ہو شاہد حدیث اور آیت ۔ کہ تقلید ہرگز نہیں شرک و بدعت
ہو تقلید واجب ز روے روایت ۔ دلیل اسکی ہو بس حدیث اور آیت
ہو لامذہبوں کی سراسر جہالت ۔ کہ تقلید شخصی کو کہتے ہیں بدعت
بھلا اہل تقلید ہوں اہل بدعت ۔ یہ قول انکا محمول ہو بر عداوت
عداوت ہو انکی سراسر شرارت ۔ شرارت میں انکے بھری ہو ضلالت
بری انکی عادت ہو شر انکی خصلت ۔ فریب انکی خصلت ہو کید انکی عادت
ہو بدعت میں انکے گمان مذمت ۔ مذمت میں انکے ہو ایہام بدعت
ایمہ پہ طعن انکی فہم و فراست ۔ فقیہوں پہ طعن انکی عقل و کیاست
مقلد ہیں سب سالکین ہدایت ۔ مقلد ہیں سب عاملین روایت
یہ تقلید واجب ہو از راہ حجت ۔ یہ تقلید ثابت ہو از روی حجت
یہ تقلید مفروض ہو بالبداہت ۔ یہ تقلید مامور ہو بالروایت
یہ تقلید ایسی کی ہو عین سنت ۔ یہ تقلید ایمان کی ہو علامت



ہو تقلید خضر رہ دین و ملت ۔ ہو تقلید ارشاد پیر طریقت
ہو تقلید اسلام کی عین حجت ۔ ہو تقلید دین نبی پر دلالت
ہو تقلید واجب ز روی روایت ۔ ہو تقلید ثابت ز راہ درایت
ہو تقلید سر منزل راہ سنت ۔ ہو تقلید سرچشمۂ استقامت
ہو تقلید باغ و بہار ہدایت ۔ ہو تقلید نقش و نگار سعادت
ہو تقلید منشاے ضبط شریعت ۔ ہو تقلید قوامے رجال طریقت
ہو تقلید فتح در استخارت ۔ ہو تقلید بال و پر استشارت
ہو تقلید خو کردۂ استکانت ۔ ہو تقلید پروردۂ استمالت
ہو تقلید تعلیم ارباب حجت ۔ ہو تقلید تفہیم اصحاب ملت
ہو تقلید بوے ریاحین خبرت ۔ ہو تقلید گوے گریبان عبرت
ہو تقلید تاج سر استقامت ۔ ہو تقلید منبر استجابت
ہو تقلید از معجزہ کرامت ۔ ہو تقلید نور بسیط ولایت
ہو تقلید سنت پہ روشن دلالت ۔ ہو تقلید مومن کی پاکیزہ خصلت
ہو تقلید تاکید حکم رسالت ۔ ہو تقلید تائید امر ہدایت
ہو تقلید مرقات بام درایت ۔ ہو تقلید مرآت روی روایت
ہو تقلید برہان دین دیانت ۔ ہو تقلید سلطان رشد و ہدایت
ہو تقلید آئینہ حسن صورت ۔ ہو تقلید گنجینۂ نقد سیرت
ہو تقلید مفتاح باب ارادت ۔ ہو تقلید مصباح آب عبادت
ہو تقلید مستاصل شرک و بدعت ۔ ہو تقلید مستحصل دین و ملت
ہو تقلید رسم و رہ اہل سنت ۔ ہو تقلید آئین اہل دیانت
ہو تقلید کالشمس تجلو الانارۃ ۔ ہو تقلید کالتبر فی الاستنارۃ
ہو تقلید فرض اور واجب آیت ۔ ہو تقلید کی دین میں بس ضرورت
ہو تقلید ریحان و روح ولایت ۔ ہو تقلید سرور ریاض ریاضت
ہو تقلید اسلامیوں کی علامت ۔ ہو تقلید ایمانیوں کی شہادت
ہو تقلید معمول حامل سنت ۔ ہو تقلید موصول واصل بقربت
ہو تقلید مسلم کی راہ سلامت ۔ ہو تقلید مومن کی ایمانی الفت

وہی بس کر اب جس کی کیا ہو حاجت
کہ اسی نے خود کی تھی جن مدحت

وہ اسی کہ نبراسِ انوارِ وحدت
وہ اسی کہ قسطاسِ اسرارِ حکمت

وہ اسی کہ ہو ہادمِ شرک و بدعت
وہ اسی کہ ہو فرق دو دین و ملت

وہ اسی کہ ہر شمعِ بزمِ ذہانت
وہ اسی کہ ہر طلعِ رزمِ فطانت

وہ اسی کہ کشافِ رمزِ عبارت
وہ اسی کہ حلالِ عقدِ اشارت

وہ اسی کہ دانائے علمِ شریعت
وہ اسی کہ بینائے رازِ طریقت

وہ اسی کہ سیاحِ دریائے جودت
وہ اسی کہ سیاحِ بیدائے فطنت

وہ اسی کہ ہو صدرِ ایوانِ خلوت
وہ اسی کہ ہو بدرِ رخشانِ جلوت

وہ اسی کہ شمس الضحائے فصاحت
وہ اسی کہ ہو ژالہ جائے بلاغت

وہ اسی کہ ہر جامعِ فقہ و سنت
وہ اسی کہ ہر قامعِ شرک و بدعت

وہ اسی کہ تقلید واجب کی آیت
بتا دی دکھا دی حدیث اور روایت

وہ اسی کہ تقلید کو عینِ سنت
کیا ثابت از روئے برہان و حجت

پس اب بھی نہ مانیں جو اہلِ روایت
تو ہرگز نہ پائیں گے راہِ ہدایت

نہ دیکھیں گے آنکھوں سے وہ حقیقت
سنیں گے نہ کانوں سے رائے اصابت

ہوا ان جاہلوں کی جہالت پہ فطرت
ہو بد نیت انکی بری انکی طینت

نہ مانیں گے جب یہ کسی کی نصیحت
وہی کیا کرے کوئی انکو وصیت

مولانا عبد العلی آسی مدراسی کو شعر گوئی میں بھی کمال حاصل تھا۔ خصوصاً غیر مقلدوں کے رد میں آپ نے عدیم النظیر نظمیں تحریر فرمائی ہیں۔ آپ کا کوئی شعری مجموعہ ہر چند شائع نہیں ہوا۔ لیکن "تنبیہ الوہابیین" میں اکثر مقامات پر آپ کی شاعری کے نمونے موجود ہیں۔ مولانا آسی کا وصال ۱۳۲۷ھ مطابق ۱۹۰۹ء لکھنؤ میں ہوا۔ تصانیف۔ التبصرۃ النظامیہ فی الدروس الثانیہ۔ تبصرۃ المکتبہ فی حفظ الصحت۔ تکملۂ واجب الحفظ۔ حل التعاریف المشکلہ۔ میزان اللسان۔ تنبیہ الوہابیین وغیرہ۔



# شیخ الاسلام مولانا عبد القادر بدایونی رحمۃ اللہ علیہ

شیخ الاسلام مولانا عبد القادر بدایونی کا شمار برصغیر پاک و ہند کے ممتاز علماء میں ہوتا ہے۔ آپ نے تیرھویں صدی ہجری کے اختتام اور چودھویں صدی ہجری کے اوائل میں ناقابلِ فراموش ملی و مذہبی خدمات انجام دیں۔ خصوصاً ترکِ تقلید کے فتنہ کے استیصال اور مفسدات ندوۃ العلماء کی اصلاح کے ضمن میں آپ شب و روز معروف رہے۔ مقام صحابہؓ کے تحفظ کے سلسلہ میں بھی آپ نے متعدد رسائل قلمبند فرمائے۔ آپ سیف المسلول حضرت مولانا شاہ فضلِ رسول بدایونی کے صاحبزادے اور حضرت علامہ فضل حق خیر آبادی کے شاگرد عزیز تھے۔ ۱۷ رجب ۱۲۵۳ھ کو بدایوں میں پیدا ہوئے۔ "شیخ الاسلام فی الہند" سے آپ کی تاریخِ ولادت نکلتی ہے۔ محب رسول جزوی نام قرار پایا۔ علامہ فضلِ حق خیر آبادی کے شاگردوں میں استاذ العلماء علامہ ہدایت اللہ خان رامپوری، مولانا فیض الحسن سہارنپوری، شمس العلماء حضرت علامہ عبد الحق خیر آبادی اور مولانا عبد القادر بدایونی عناصرِ اربعہ تصور کئے جاتے تھے۔ علامہ محمود احمد قادری نے "تذکرۂ علماء اہلسنت" میں لکھا ہے کہ علامہ عبد الحق خیر آبادی آپ کے بارے میں فرماتے تھے کہ ہر سہ تلامذہ کسی خاص فن میں یکتائے عصر اور وحید روزگار ہیں لیکن مولانا عبد القادر بدایونی کا تبحر اور جامعیت تمام علوم و فنون میں ہے۔

مولانا عبد القادر بدایونی کے حضرت محدث سورتی سے خصوصی مراسم تھے یہی وجہ ہے کہ دونوں حضرات کم و بیش پچیس سال شیر و شکر رہے۔ حضرت محدث سورتی نے غیر مقلدوں کے خلاف فتویٰ جامع الشواہد لکھوایا اور پھر اس کی ترتیب و تجیم میں تشہیر کے سلسلہ میں آپ نے نمایاں حصہ لیا۔ اس کے علاوہ ندوۃ العلماء کے قیام اور اس کی اصلاح کے سلسلہ میں آپ کی خدمات بھی بڑی اہمیت کی حامل ہیں۔ اعلیٰحضرت فاضل بریلوی سے بھی آپ کے بے پناہ دلی مراسم تھے۔ یہی وجہ ہے کہ فاضل بریلوی نے آپ کی ذات سے محبت کو علامت اسلام قرار دیا ہے۔ اور آپ کی شان میں قصیدہ چراغ انس میں یوں فرمایا ہے

سنیت سے پھرا تیری سے پھرا — اب جو تجھ سے پھرا محب رسول
آج قائم ہے دم سے تیرے — دین حق کی بنا محب رسول

شیخ الاسلام کو ابتداء ہی سے درس و تدریس سے خصوصی شغف تھا۔ نہایت توجہ اور انہماک سے آخر دم تک تعلیم دیتے رہے۔ مولانا محب احمد بدایونی، مولانا فضل احمد بدایونی، مولانا فضل مجید بدایونی، مولانا حافظ بخش بدایونی، مولانا شاہ عبدالصمد مودودی چشتی سہسوانی مولانا محمد حسن سنبھلی آپ کے نامور تلامذہ میں شمار ہوتے تھے۔ آپ کی تصانیف بکثرت ہیں۔ جن میں حقیقۃ الشفاعۃ، شفاء السائل، سیف الاسلام، ہدایت الاسلام، عقائد الاسلام اور تاریخ بدایوں زیور طبع سے آراستہ ہو کر شہرتِ دوام حاصل کر چکی ہیں۔ ایک کتاب آپ نے حضرت علیؓ و حضرت معاویہؓ کے ضمن میں تصحیح العقیدہ فارسی میں تصنیف فرمائی تھی جس کا اردو میں ترجمہ دارالعلوم نعیمیہ فیصل آباد ڈی ایریا کے استاذ مولانا شاہ حسین گردیزی نے کیا ہے۔

مولانا عبدالقادر بدایونی کی وفات ۱۷ جمادی الآخر ۱۳۱۹ھ کو مختصر علالت کے بعد ہوئی۔ اپنے والد کے پہلو میں مدفون ہیں۔

## حضرت مولانا شاہ عبدالکریم گنج مراد آبادیؒ

حضرت مولانا شاہ عبدالکریمؒ جالندھر کے سید گھرانے سے تعلق رکھتے تھے۔ علم دین کے حصول کی تمنا میں جالندھر سے ترک مکانی کر کے بدایوں اور سہسوان پہنچے لیکن اطمینان قلب نصیب نہ ہوا چنانچہ گنج مراد آباد آئے اور اسی دوران حضرت شاہ فضل رحمانؒ کی خدمتِ عالیہ میں حاضری دی۔ اور پھر ہمیشہ کے لئے اسی چوکھٹ کے ہو کر رہ گئے۔ حضرت شاہ فضل رحمان آپ پر حد درجہ عنایت فرماتے اور ہمیشہ احترام کی نظر سے دیکھتے۔ مولانا عبدالکریم صاحب نے (جو شاہ فضل رحمانؒ کے حلقہ مریدین میں "چھوٹے بابا" کے نام سے معروف تھے) ایک عرصہ تک حضرت شاہ صاحب کی صحبت میں سلوک طریقت کی منزلیں اور عروج معرفت کے درجے طے کئے۔ تفسیر و حدیث کی کتابیں پڑھیں اور سند اجازت و خلافت سے سرفراز ہوئے۔ حضرت شاہ صاحب نے آپ کو اپنے خصوصی اوراد و وظائف کی اجازت بھی عطا فرمائی تھی یہی وجہ ہے کہ حضرت شاہ عبدالکریم ظاہر و باطن میں اپنے مرشد کی مثل قرار پائے۔ حضرت شاہ صاحب نے اپنی نواسی صدیقہ بی بی آپ کے عقد میں دیں۔ اور خاندان کے ایک فرد کی حیثیت سے شریک بیعت کیا۔ مولانا حکیم قاری احمد نے اپنی یادداشتوں میں لکھا ہے کہ حضرت عبدالکریم گنج مراد آبادی اپنے وقت کے زبردست عالم، زاہد، متقی اور صاحب کشف بزرگ تھے۔ قرآن و حدیث کا مطالعہ اور اوراد و وظائف کا سلسلہ آپ کا مشغلہ خاص تھا۔ بزرگی و وقار، عظمت و جلال اور انس و محبت آپ کے مخصوص اوصاف تھے۔ اللہ تعالیٰ نے فتوحات دنیا سے بھی نوازا تھا۔ زمینداری اور باغات کی دیکھ بھال فرماتے جب تک اعضاء نے ساتھ دیا ہفتہ میں ایک مرتبہ نماز فجر کے بعد باغات تشریف لے جاتے اور باغ میں ایک ایک درخت پر ایسی محبت کی نظر ڈالتے جیسے باتیں کر رہے ہوں۔ اپنے مرشد سے اس قدر عقیدت و محبت تھی کہ شام کے وقت اکثر مرشد کے مزار پر دیر تک سر جھکائے کھڑے رہتے۔ آپ کے فیوضات ظاہری و باطنی کا دور و نزدیک شہرہ تھا اور ہزاروں مریدین روزانہ آپ کی زیارت کے لئے آیا کرتے تھے۔ حضرت محدث سورتی کو آپ سے خصوصی انس تھا اور وہ اکثر اپنے مرشد کے وصال کے بعد شاہ عبدالکریم کی خدمت میں حاضری دیتے اسی تعلق خاطر اور قلبی لگاؤ کی بناء پر حضرت شاہ عبدالکریم نے اپنی بڑی صاحبزادی حضرت محدث سورتی کے صاحبزادے مولانا عبدالاحد کے عقد میں دی تھیں۔ آپ نے ۲۷ ربیع الاول ۱۳۲۹ھ گنج مراد آباد میں وصال فرمایا اور اپنے آموں کے باغ میں دائمی سکون حاصل کیا۔ مزار مبارک کے تکیہ پر "قد مات فی حب رسول اللہ" کندہ ہے۔

آپ کی اولاد کے اسمائے گرامی یہ ہیں :- حمیدہ خاتون زوجہ مولانا عبدالاحد، مولانا عبدالحلیم عرف حلو میاں سجادہ نشین گنج مراد آباد، صفیہ خاتون زوجہ حکیم سید منظور علی

مرحوم مقیم کوئٹہ بلوچستان، حبیبہ خاتون زوجہ سید معصوم علی مرحوم مقیم ناظم آباد کراچی مولانا فضیل الرحمٰن مرحوم، نفیسہ خاتون مرحومہ زوجہ مولانا عبدالحکیم میرٹھی مرحوم۔ عتیقہ خاتون مرحومہ زوجہ سید اوصاف علی مقیم عزیز آباد کراچی۔ نعیمہ خاتون زوجہ عبدالکریم مرحوم مقیم آگرہ، مولانا ضیاء العبید مقیم گنج مراد آباد، پروفیسر سراج الآفاق مقیم نارتھ ناظم آباد کراچی۔

## پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی ؒ

قبلۂ عالم حضرت پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی کی ولادت یکم رمضان المبارک ۱۲۷۵ھ کو ہوئی آپ کا شجرۂ نسب ۲۵ وسائط سے حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی بغدادی ؒ تک اور ۳۶ وسائط سے حضرت سیدنا امام حسن ؓ تک پہنچتا ہے۔ آپ اپنے علم اور تقویٰ کی بنا پر برصغیر پاک و ہند میں مجدّد کامل اور ولی آخر قرار پائے۔ علوم قرآنی اور اوصاف طریقت سے آپ کی ذات کچھ اس طرح معمور تھی کہ دور و نزدیک آپ کا شہرہ تھا۔ مولانا رحمت اللہ کیرانوی اور مولانا فضل حق رامپوری جیسے علماء و فضلا آپ کے حلقۂ ارادت میں شامل ہوئے اور آپ کو جامع العلوم قرار دیا۔ حضرت محدث سورتی نے بھی اختلاف سن و سال کے باوجود آپ کے مراسم بڑے دیرینہ تھے۔ اور حضرت محدث سورتی آپ کی نہایت تعظیم فرمایا کرتے تھے ۱۲۹۵ھ میں جب حضرت محدث سورتی سہارنپور میں مولانا احمد علی محدث سہارنپوری سے سند حدیث لینے پہنچے تو حضرت پیر سید مہر علی شاہ بھی محدث سہارنپوری کے درس حدیث میں شامل تھے۔ اور اسی مقام پر ان دونوں صاحبان فضیلت کے درمیان رسم و راہ پیدا ہوئی۔ محدث سورتی کے نبیرہ مولانا حکیم قاری احمد پیلی بھیتی جنہیں کہ پیر صاحب سے شرف بیعت حاصل تھا لکھتے ہیں کہ ربیع الاول ۱۳۵۰ھ میں میرے قیام گولڑہ شریف کے دوران حضرت قبلۂ عالم نے دربار عام میں حاضرین سے میرا تعارف کراتے ہوئے فرمایا۔ میں سہارنپور کے مدرسہ میں مولانا احمد علی محدث سہارنپوری سے حدیث پڑھا کرتا تھا ہم درس ساتھیوں میں مولانا وصی احمد محدث سورتی میرے کمرے کے



برابر الگ حجرے میں اپنے چھوٹے بھائی مولانا عبداللطیف کے ساتھ رہا کرتے تھے۔ میری عادت تھی کہ میں ہر جمعرات اپنے کمرہ میں آہستہ آہستہ گھڑا بجا کر گنگنایا کرتا تھا۔ محدث سورتی اپنے حجرے میں تھوڑی دیر تو سنتے رہتے اور اس کے بعد ہاتھ میں ایک لکڑی لئے ہوئے میرے کمرے میں داخل ہوتے اور پھر لکڑی مار کر میرا گھڑا توڑ دیا کرتے۔ یہ سلسلہ مہینوں جاری رہا۔ نہ میں نے اپنا طریقہ بند کیا اور نہ مولانا نے میرا گھڑا توڑنا چھوڑا۔ مگر اس کے باوجود ہمارے ان کے تعلقات اور محبت میں کوئی فرق نہیں آیا۔ سلہ سلہ

حضرت پیر مہر علی شاہ سے حضرت محدث سورتی کی ایک اور ملاقات انجمن نعمانیہ کے سالانہ اجلاس منعقدہ ۱۹۱۲ء میں بھی ثابت ہے۔ جس میں ان دونوں صاحبان فضیلت نے تقاریر کی تھیں۔ ان دونوں اصحاب علم و عمل نے اپنے اپنے علاقے میں مسلک اہلسنت کی ترویج و اشاعت اور تحفظ ختم نبوت کے ضمن میں نمایاں خدمات انجام دیں۔ حضرت پیر مہر علی شاہ نے ایک عرصہ تک "مرزا قادیانی" کی لغویات کا تعاقب کیا۔ اور ہر مقام پر اسے — شدید ذلت و رسوائی کا سامنا کرنا پڑا۔ چودھویں صدی ہجری کی ابتداء میں متحدہ ہندوستان میں صرف پیر صاحب کی ایک ایسی ذات گرامی نظر آتی ہے جس نے کھل کر قادیانیت کی مخالفت کی اور اس مرض مذموم کو پھیلنے سے روکنے کے لئے اپنی تمام توانائیاں صرف کیں۔ اس کے علاوہ تحکوم ہندوستان کی تمام تحریکوں میں آپ بلاواسطہ یا بالواسطہ سرگرم عمل رہے۔ قبلۂ عالم پیر صاحب کے علم سے چودھویں صدی کے تقریباً تمام علماء و دانشور نہ صرف متاثر ہوئے بلکہ انہوں نے بقدر ظرف استفادہ بھی کیا۔ آپ کا ۸۱ سال کی عمر میں ۲۹ صفر المظفر ۱۳۵۶ھ مطابق ۱۱ مئی ۱۹۳۷ء بروز شنبہ بوقت عصر اسم ذات کا ورد کرتے ہوئے وصال ہوا۔

حضرت پیر مہر علی شاہ کی تصانیف میں تحقیق الحق فی کلمۃ الحق۔ شمس الہدایۃ فی اثبات

---

سلہ۔ ماہنامہ پیام حق کراچی ص ۱۷ شمارہ جون ۱۹۶۸ء

سلہ سماع کے متعلق حضرت پیر صاحب کا مسلک آپ کی سوانح حیات مہر منیر سے واضح ہے ویسے ابتداء میں بوجہ غلبہ حال اس طرف زیادہ توجہ رہی آخر میں کافی عدنگ مروجہ مجالس سماع کے انعقاد سے بایں وجہ احتراز فرماتے تھے کہ نساء زمانہ کی وجہ سے بعض نا اہل جائز ناجائز کا امتیاز نہیں رکھتے۔

حیات المسیح۔ سیف چشتیائی۔ اعلاء کلمۃ اللہ فی بیان ما اُہلّ بہٖ لغیر اللہ۔ الفتوحات الصمدیہ۔ تصفیہ مابین سنی و شیعہ۔ جیسی نادر روزگار کتابیں شامل ہیں۔ شاعر مشرق علامہ اقبال نے بھی مسئلہ زمان و مکان پر آپ سے رہنمائی حاصل کی۔

حضرت محدث سورتی کے وصال کے بعد بھی پیلی بھیت کا گولڑہ شریف سے روحانی رابطہ قائم رہا۔ آپ کے صاحبزادے سلطان الواعظین مولانا عبدالاحد قادری پیلی بھیتی برابر گولڑہ شریف حضرت پیر صاحب کی خدمت میں حاضر ہوتے رہے اور پھر اپنے صاحبزادے مولانا حکیم قاری احمد کو روحانی فیوض و برکات سمیٹنے کے لئے حضرت پیر مہر علی شاہ کی خدمت میں بھیجا۔ اور آج بھی اس خاندان کی گولڑہ شریف سے عقیدت و محبت اپنی جگہ برقرار ہے۔ راقم الحروف کو حضرت پیر غلام محی الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے صاحبزادے حضرت شاہ غلام معین الدین مدظلہ العالی اور حضرت شاہ عبدالحق مدظلہ العالی کی خدمت میں متعدد بار حاضری کا شرف حاصل ہوا ہے۔ راقم الحروف اس عظیم روحانی خانوادے سے اپنی روحانی وابستگی پر مفتخر ہے بلکہ گولڑہ شریف کی حاضری کو کار آخرت تصور کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس روحانی تعلق کو آئندہ نسلوں تک قائم و دائم رکھے۔

حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی ایک وسیع السلسلہ بزرگ تھے آپ کے خلفاء و مریدین میں دیوان غیاث الدین اجمیری، دیوان سید محمد پاکپٹنی، مولانا قاضی قطب الدین کشمیری، مولانا رحمت اللہ کیرانوی، مولانا فضل حق رامپوری، مفتی عبدالکافی کانپوری، مولانا محمد غازی مہاجر مکی، مولانا غلام محمد گھوٹوی، مولانا فیض احمد چشتی، مولانا محمد حسن فیضی، مولانا محمد دین بدھوی، مولانا عبدالغفور ہزاروی، قاضی عطاء الرسول بدوی، قاضی قدرت اللہ پشاوری، مولانا قائم علی چشتی، مولانا حکیم قاری احمد پیلی بھیتی، مولانا محب النبی کیمبلپوری، استاذ العصر مولانا عطا محمد بندیالوی، استاذ العرب قاری عبداللہ مکی، استاذ العجم قاری عبدالرحمٰن الٰہ آبادی، قاری غلام محمد پشاوری اور قاری عبدالرحمٰن جونپوری کے اسمائے گرامی قابل ذکر ہیں۔






## حاشیہ مدارک

ماوراء النہر کے شہر نخشب کے رہنے والے علامہ عبداللہ بن احمد بن محمود نسفی (م ۷۱۰ھ) کا شمار آٹھویں صدی ہجری کے معروف فقہاء و علماء میں ہوتا ہے۔ آپ نے قرآن حکیم کی ایک نہایت معتبر تفسیر مدارک التنزیل کے نام سے تصنیف فرمائی جس کو اہل علم کے درمیان شہرت دوام حاصل ہوئی۔ برصغیر کے علماء نے بھی اس تفسیر کو وقعت کی نگاہ سے دیکھا اور اس کے حواشی بھی تحریر کئے۔ خصوصاً مذہبی مدارس کے طلبہ کے لئے اس کی افادیت کو تسلیم کیا گیا۔ حضرت محدث سورتی نے مطبع نظامی سے شائع ہونے والی اس تفسیر پر ۱۳۰۲ھ میں ایک مختصر حاشیہ تحریر کیا تھا جیسا کہ مدرسۃ الحدیث کی لوالتمیسہ کے سلسلہ میں ۱۳۲۲ھ میں شائع ہونے والے ایک اشتہار میں محدث سورتی کی تصانیف کے ضمن میں اس حاشیہ کا ذکر موجود ہے۔ راقم الحروف کو ہندو پاک کے متعدد کتب خانوں میں باوجود تلاش بسیار اس کا کوئی نسخہ دستیاب نہ ہو سکا۔

## حاشیہ بیضاوی (قلمی)

ابو سعید عبداللہ بن عمر بیضاوی (م: ۶۸۵ھ) کی معرکتہ الآرا تفسیر "انوار التنزیل و اسرار التاویل" تفاسیر قرآنی میں ایک اہم مقام کی حامل ہے۔ یہ تفسیر اپنے اصل نام سے کم اور تفسیر بیضاوی کے نام سے زیادہ معروف ہے اور درس نظامی کے نصاب کی اہم کتاب شمار ہوتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ برصغیر اور مصر کے مدارس میں عام طور پر پڑھائی جاتی ہے۔ علامہ بیضاوی نے یہ تفسیر اپنے شیخ محمد بن محمد کے ایما پر تالیف کی اس کی بنیاد علامہ جار اللہ زمخشری کی تفسیر "کشاف" پر ہے چنانچہ جگہ جگہ علامہ بیضاوی نے زمخشری کے اعتزال پر شدید گرفت کی ہے۔ تفسیر بیضاوی پر برصغیر پاک و ہند کے علماء نے بکثرت حواشی تحریر کیے ہیں جن میں مولانا مصلح الدین لاری۔ ابو الفضل گازرونی (م ۹۵۹ھ) شیخ محمد احمد آبادی (م ۹۸۲ھ) علامہ وجیہ الدین علوی (م ۹۹۸ھ) قاضی نور اللہ شوستری۔ مولانا عبد السلام لاہوری (م ۱۰۳۷ھ) علامہ شیخ عبد الحق محدث دہلوی (م ۱۰۵۲ھ) ملا عبد الحکیم سیالکوٹی (م ۱۰۶۷ھ) ملا عبد الحکیم لکھنوی فرنگی محلی (۱۲۸۸ھ) کے اسمائے گرامی قابل ذکر ہیں۔ حضرت محدث سورتی نے بھی بیضاوی پر ایک مبسوط حاشیہ قلمبند کیا تھا لیکن طبع نہ ہو سکا حافظ افتخار ولی خان کے بیان کے مطابق قلمی نسخہ مولانا حبیب الرحمٰن رئیس اڑیسہ کے ذاتی کتب خانہ میں موجود ہے۔

## حاشیہ جلالین (قلمی)

علامہ جلال الدین محلّی (م ۸۶۴ھ) کی تصانیف میں تفسیر جلالین اہم ترین کتاب ہے۔ انہوں نے سورہ الکہف سے الناس تک اور سورہ فاتحہ کی تفسیر لکھی بعد میں علامہ عبد الرحمان جلال الدین سیوطی (م ۹۱۱ھ) نے اس کی تکمیل کی۔ اتفاق سے جلالین کے دونوں مفسر شافعی المذہب تھے لیکن کتاب کو اس قدر مقبولیت حاصل ہوئی کہ ہر



مکتب فکر کے علماء نے نہ صرف استفادہ کیا بلکہ اس کی شرحیں اور حواشی لکھے۔ درس نظامی کے نصاب میں یہ تفسیر شامل ہے برصغیر پاک و ہند کے جن علماء نے اس پر حواشی لکھے ہیں اُن میں مولانا شیخ سلام اللہ (م ۱۲۲۹ھ) مولانا تراب علی لکھنوی (م ۱۲۸۱ھ) مولانا فیض الحسن سہارنپوری (م ۱۳۰۴ھ) علامہ روح اللہ حنفی نقشبندی (م ۱۳۱۷ھ) اور مولانا محمد ریاست علی حنفی کے نام قابل ذکر ہیں۔ حضرت محدث سورتی نے بھی اس تفسیر پر حاشیہ قلمبند کیا۔ لیکن درس و تدریس کی مصروفیات کی بنا پر اس کی طباعت کی جانب توجہ نہ دے سکے۔ اور آپ کے وصال تک قلمی صورت میں یہ آپ کے کتب خانے میں موجود تھا بعد میں مولانا سردار احمد لائلپوری اس کو طبع کرانے کی نیت سے لے گئے جیسا کہ علامہ محمود احمد قادری نے تذکرہ علمائے اہلسنت میں لکھا ہے لیکن یہ ابھی تک زیور طبع سے آراستہ نہیں ہو سکا۔

## تعلیقات سنن نسائی

امام ابو عبد الرحمٰن نسائی (م ۳۰۳ھ) ائمہ صحاح ستہ میں اہم شخصیت کے حامل ہیں اور تمام مشائخ و علماء آپ کے تقدم اور امامت کا اعتراف کرتے ہیں حتیٰ کہ بعض نے تو یہاں تک کہا ہے کہ امام نسائی علم حدیث میں اپنے تمام ہم عصروں پر فائق تھے حافظ ابن حجر عسقلانی (م ۸۵۲ھ) نے لکھا ہے کہ امام نسائی نقد رجال میں انتہائی محتاط، معتمد اور افضل تھے۔ آپ نے اپنے عہد کے نادر اور یگانہ روزگار مشائخ سے سماع حدیث کا شرف حاصل کیا اور پھر تمام عمر خدمت احادیث میں گزار دی۔ آپ کے تلامذہ کا سلسلہ بھی بہت وسیع ہے۔ امام نسائی نے شدید مصروفیات کے باوجود متعدد کتب تصنیف کیں۔ آپ کی تصنیف نسائی ـــــ کتب صحاح ستہ میں انتہائی اہم حیثیت رکھتی ہے۔ سنن میں امام نسائی نے صرف احادیث ہی کو جمع نہیں کیا بلکہ علل حدیث اور دیگر فنون حدیث کا بھی ذکر کیا ہے۔ حافظ شمس الدین سخاوی (م ۹۰۲ھ) اپنی تالیف فتح المغیث میں لکھتے ہیں کہ بعض مغربی محدثین نے تصریح کی ہے کہ امام نسائی کی کتاب سنن امام بخاری (م ۲۵۶ھ) کی صحیح

سے زیادہ بہتر ہے۔ سنن نسائی کا سبب تالیف محدثین نے اس طرح بیان کیا ہے کہ پہلے امام نسائی نے ایک ضخیم کتاب "سنن کبریٰ" تالیف کی جس میں صحیح اور حسن دونوں قسم کی احادیث جمع تھیں بعد میں آپ نے امیر فلسطین رملہ کی فرمائش پر تمام صحیح احادیث علیحدہ مرتب کیں جس کا نام سنن صغریٰ رکھا جو عرف عام میں سنن نسائی کے نام سے اہل علم میں معروف ہوئی۔ علامہ غلام رسول سعیدی لکھتے ہیں کہ صحاح ستہ کی دیگر کتب کی جس قدر شروح اور تعلیقات تحریر کی گئیں سنن نسائی کی شروح اور حواشی پر اس قدر توجہ نہیں دی گئی اس کی ایک وجہ یہ ہو سکتی ہے کہ یہ کتاب آسان اور سہل الحصول ہے دوسری وجہ یہ ہو سکتی ہے کہ سنن نسائی کی اکثر احادیث چونکہ دوسری کتب صحاح میں آچکی ہیں اور وہاں ان کی مفصل شرح کی جا چکی ہے اس لئے سنن نسائی کے عنوان سے ان احادیث کی مزید شرح نہیں کی گئی۔[1]

سنن نسائی کی پہلی مبسوط شرح علامہ ابوالحسن علی بن عبد اللہ الانصاری (م ۵۶۷ھ) کی تالیف ہے۔ دوسری شرح علامہ ابن الملقن (م: ۸۰۴ھ) نے اور تیسری شرح حافظ جلال الدین سیوطی (م: ۹۱۱ھ) نے لکھی اس کے علاوہ نسائی پر حواشی اور تعلیقات بھی لکھی گئیں۔ تیرھویں صدی ہجری کے آخر میں حضرت مولانا وصی احمد محدث سورتی نے اس کتاب کے بعض مقامات کو قابل تشریح تصور کیا اور نہایت مدلل اور مفصل تعلیقات فرمائیں۔ ان تعلیقات کو علماء ہند نے نہایت قدر کی نگاہ سے دیکھا۔ خصوصاً مولانا احمد علی محدث سہارنپوری نے سنن نسائی کی تعلیقات دیکھنے کے بعد حضرت محدث سورتی کو حلقۂ درس میں شامل کر کے خصوصی سند عنایت کی۔ سنن نسائی پر محدث سورتی کی یہ تعلیقات ۱۲۹۵ھ میں مطبع نظامی کانپور نے نہایت اہتمام سے شائع کی تھیں جو آج بھی اہل علم کی توجہ کا مرکز بنی ہوئی ہیں۔ تعلیقات سنن نسائی کا ایک نسخہ رضا لائبریری رامپور اور ایک نسخہ دارالعلوم نعیمیہ فیڈرل بی ایریا کراچی کی لائبریری میں موجود ہے۔

[1] علامہ غلام رسول سعیدی۔ ص۳۱۱، تذکرۃ المحدثین۔



# حاشیہ شرح معانی الآثار

امام ابوجعفر طحاوی (متوفی ۳۲۱ھ) کا شمار تیسری صدی کے محدثین و فقہا میں ہوتا ہے آپ جامعین کتب احادیث صحاح ستہ کے معاصر ہیں یہی وجہ ہے کہ محدثین اور فقہا کے تمام طبقات آپ کو قدر کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ حضرت محدث سورتی نے شرح معانی الآثار کے حاشیہ پر مقدمہ تحریر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ محدثین امام ابوجعفر طحاوی کو حافظ اور امام کہتے ہیں اور فقہا ان کو مجتہد منتسب قرار دیتے ہیں۔ شیخ عبد القادر نے کہا کہ وہ ثقہ، نبیل اور حدیث کا مسکن تھے۔ سمعانی نے کہا کہ وہ امام عاقل اور ثقہ شخصیت کے مالک تھے۔ اور ان کی وفات کے بعد دنیا آج تک ان کی نظیر نہیں پیش کر سکی امام سیوطی نے کہا کہ وہ حدیث اور فقہ میں امام علوم دینیہ کے ماوی اور حدیث نبویہ کے ملجا تھے۔ اور حافظ ابو سشیرازی کہا کرتے تھے کہ امام ابوجعفر طحاوی اصحاب ابوحنیفہ کی ریاست کے منتہا ہیں[1] لیکن اس کے باوجود مذاہب اربعہ کے علماء آپ کو حدیث و فقہ دونوں میں سند تسلیم کرتے ہیں۔

امام جعفر طحاوی ۲۳۹ھ میں مصر کے حسین وادی نیل کے کنارے "طحا" نامی بستی میں پیدا ہوئے۔ اور اسی نسبت سے آپ کو طحاوی کہا جاتا ہے۔ ابتدائی تعلیم کے بعد اپنے ماموں ابو ابراہیم مزنی سے فقہ شافعی پڑھی۔ مصر میں ابوجعفر احمد بن ابی عمران سے فقہ حنفی پڑھی۔ شام میں ابو حازم سے فقہ کی تکمیل کی۔ محدث سورتی نے لکھا ہے کہ علم حدیث میں آپ نے سلیمان بن شعیب کیسانی۔ ابو موسیٰ یونس بن عبد الاعلیٰ الصدفی سے استفادہ کیا۔

امام ابوجعفر طحاوی ابتداء میں شافعی المذہب تھے بعد میں شافعیت کو چھوڑ کر حنفی مسلک اختیار کر لیا اور بہت جلد حدیث و فقہ میں امام بے عدیل اور فاضل بے مثل ہوئے امام طحاوی کے علم و فضل اور ورع و تقویٰ سے کسی کو انکار نہیں اور تمام علماء رجال

[1] وصی احمد محدث سورتی ص۲ شرح معانی الآثار مطبوعہ اسلامیہ لاہور ۱۳۴۸ھ

نے فنِ حدیث و فقہ میں آپ کے فضل و کمال کا ہمیشہ اعتراف کیا ہے۔ آپ صاحب تصانیف کثیرہ تھے مورخین نے مختلف علوم و فنون پر آپ کی ۲۹ کتابیں درج کی ہیں امام ابوجعفر طحاوی بیاسی سال کی عظیم و پرشکوہ زندگی گذارنے کے بعد یکم ذیقعد ۳۲۱ھ میں انتقال کر گئے۔

شرح معانی الآثار امام طحاوی کی ایک گراں قدر تصنیف اور احناف کا سرمایہ افتخار ہے اس کتاب میں حدیث فقہ اور رجال کے متعدد علوم کو نہایت حسن اور خوش اسلوبی سے جمع کر دیا گیا ہے۔ شرح معانی الآثار کی افادیت اور عظمت کے پیش نظر اس کی متعدد شروحات لکھی گئی ہیں اور اب تک متعدد بار عالم اسلام میں یہ کتاب شائع ہو چکی ہے تیرھویں صدی کے اواخر میں علماء ہند نے معانی الآثار کے ایک مستند نسخے کی اشاعت ضروری سمجھی چنانچہ دہلی کے تاجر قاضی بن یامین نے اس جانب توجہ دی اور پہلی مرتبہ اس کا ایک مستند نسخہ محمود نگر لکھنؤ سے شائع ہوا جس پر مولانا وصی احمد محدث سورتیؒ کا مختصر لیکن نہایت معلومات افزا مقدمہ اور حاشیہ شامل تھا۔ قاضی بن یامین نے اس نسخہ کو دوسری مرتبہ ۱۳۰۰ھ میں مطبع المصطفائی کانپور سے طبع کرایا یہ نسخہ دو جلدوں پر مشتمل تھا۔ پہلی جلد میں ۴۴۳ اور دوسری جلد میں ۴۳۶ صفحات تھے۔

اس نسخہ کا افتتاحیہ مولانا محمد حسن اسرائیلی سنبھلی نے لکھا ہے۔ آپ نے اختتامیہ میں اس نسخہ کی اشاعت کا پس منظر کچھ یوں بیان کیا ہے: "جب قاضی بن یامین پنجابی ثم دہلوی نے اس کتاب کو طبع کرانا چاہا تو اُن کو تین مخطوطے ملے جو مولوی عبدالحیٰ فرنگی محلی، مولانا عبدالقادر بدایونی، اور میاں نذیر حسین دہلوی کے پاس تھے۔ چنانچہ ان تینوں مخطوطوں کو ایک صحیح متن کی ترتیب کا فریضہ قدوۃ الحنفیہ واسوۃ سعاۃ الملۃ الصنفیہ المولوی محمد وصی احمد السورتی لازال فیضہ الخفی والجلی اور المولوی محمد عبدالعلی آسی مدراسی (مصحح مطبع نظامی) نے انجام دیا اور طباعت و اشاعت کے لئے ان تین نسخوں



سے ایک صحیح متن مرتب کیا۔ پھر مولوی وصی احمد محدث سورتیؒ نے اس کا مقدمہ تحریر فرمایا۔ اور اس کتاب پر حواشی لکھے تاکہ اہلِ بصیرت کی نظر کو جلا ملے۔ کتاب پر تمام حواشی مولوی وصی احمد محدث سورتی کے تحریر کردہ ہیں صرف دو تین جگہ خاکسار (مولوی محمد حسن اسرائیلی) نے حواشی لکھ دیئے ہیں۔"

شرح معانی الآثار کے اس حاشیے کو اہلِ علم میں قبولیت کا درجہ حاصل ہوا اور یہ ہندوستان کے کئی مطابع سے اشاعت پذیر ہوا۔ ۱۳۲۶ھ میں اس نسخہ کا اردو ترجمہ جو مولانا محمد حیات سنبھلی نے کیا تھا۔ مطبع اسلامیہ لاہور سے چار جلدوں میں طبع ہوا۔ ۱۳۲۸ھ میں اسی مطبع نے اس نسخہ کا عربی متن بھی دو جلدوں میں شائع کیا۔ مولانا غلام رسول سعیدی نے اپنی کتاب تذکرۃ المحدثین میں لکھا ہے کہ حضرت محدث سورتی نے شرح معانی الآثار پر ایک مختصر اور مفید حاشیہ لکھا ہے جس میں مشکل الفاظ کے معانی اور باب کی پوری بحث کا خلاصہ پیش کر دیا ہے۔[1]

مطبع مصطفائی کانپور سے شائع ہونے والے اس نسخے میں جو دو جلدوں اور ۸۸۰ صفحات پر مشتمل ہے حضرت محدث سورتی نے ۶۱۷ مقامات پر حاشیہ لکھا ہے بعض مقامات پر کتب معتبرہ سے اسناد بھی پیش کی ہیں۔ اور متعارض احادیث پر جرح بھی کی ہے۔ خصوصاً اسماء الرجال کے سلسلے میں محدث سورتی نے بہت احتیاط سے کام لیا ہے۔ اور جہاں حدیث ضعیف کے ضمن میں راوی کے اعتبار کی بات آئی ہے آپ نے کوشش کی ہے کہ معاصر اسناد سے مسئلہ صاف ہو جائے اکثر حواشی میں آپ نے ملا علی قاری کو بطور سند پیش کیا ہے جس سے آپ کی ملا علی قاری کی طرف رغبت اور انسیت کا اظہار ہوتا ہے۔ ایک مقام پر حضرت محدث سورتی نے اپنے استاد مولانا احمد علی محدث سہارنپوری سے بھی ایک مسئلہ میں سند پیش کی ہے۔

---

[1] مولانا غلام رسول سعیدی ص۱۶۰ تذکرۃ المحدثین مطبوعہ مکتبہ قادریہ لاہور ۱۹۷۶ء

# تعلیقات شروح اربعہ ترمذی شریف

والیٔ محمد آباد عرف ٹونک نواب محمد علی خان نے اپنے ایام اسیری میں مجموعہ احادیث ترمذی شریف کی مختلف شروح کا مطالعہ کرنے کے بعد چار شروح کا انتخاب کیا اور ان کو مجموعہ شروح اربعہ ترمذی شریف کے نام سے مرتب کیا۔ یہ مجموعہ نواب محمد علی خاں کی خواہش پر محمد عبد الرحمٰن خان مالک مطبع نظامی کانپور نے ۱۸۹۳ء میں شائع کیا جو چار جلدوں پر مشتمل ہے۔ جلد اول ۱۸۹۳ء میں اور جلد ثانی ۱۸۹۶ء میں شائع ہوئی تھی جبکہ دو جلدیں بعد میں زیورِ طبع سے آراستہ ہوئیں۔ ان شروح کی طباعت سے قبل والیٔ ٹونک نے جو خود عالم جلیل اور محدث کامل تھے۔ مجموعہ میں شامل شروح کے بعض مقامات پر تعلیقات کی ضرورت محسوس کی چنانچہ اس کام کے لئے حضرت محدث سورتیؒ کا انتخاب کیا گیا۔ حضرت محدث سورتی نے مذکورہ شروح کے مطالعہ کے بعد کم و بیش چاروں شروح پر جہاں گنجائش محسوس کی وہاں تعلیقات سپردِ قلم فرمائیں۔ مجموعہ میں شامل شروح یہ ہیں۔

۱۔ شرح سراج احمد ۲۔ شرح ابی الطیب۔

۳۔ قوت المغتذی ۴۔ عارضۃ الاحوذی۔

اس مجموعہ پر حضرت محدث سورتی کی تعلیقات کے مطالعہ سے حضرت محدث سورتی کے علم و فضل پر کمال روشنی پڑتی ہے اور یہ کہنا پڑتا ہے کہ آپ کو تفہیم حدیث، اسماء الرجال اور تفہیم کتاب میں بڑا ملکہ حاصل تھا۔ فنونِ عربیہ اور قواعد ادبیہ کی تمام اصطلاحات کو آپ کتب احادیث میں سمو دیتے تھے۔ خصوصاً کتاب فہمی میں مجتہدانہ بصیرت رکھتے تھے۔ علامہ غلام رسول سعیدی شیخ الحدیث دار العلوم نعیمیہ کراچی نے شروح اربعہ ترمذی پر محدث سورتی کی تعلیقات کا اپنے ایک مضمون میں بڑی خوبصورتی سے احاطہ کیا ہے۔ آپ لکھتے ہیں کہ حضرت محدث سورتی کی مذکورہ تعلیقات بے شمار خوبیوں کی حامل ہیں اور علماء و فضلاء کے لئے اپنے اندر بڑی علمی جاذبیت رکھتی ہیں۔ حدیث فہمی کے سلسلے میں ایک محدث



کے لئے ضروری ہے کہ وہ متعارض احادیث میں ترجیح اور تطبیق دینے کی مہارت رکھتا ہو حدیث سے جو فوائد حاصل ہوتے ہیں اُن کو اخذ کرنے کی اُس میں پوری پوری صلاحیت ہو۔ فقہی مسائل کا استنباط کر سکتا ہو۔ جو حدیث مخالفین کے مسلک کا مستدل ہو اُس کی توجیہہ کرے۔ اور اپنے مسلک کی مؤیدہ احادیث کو وارد کرے۔ حدیث کو فن حدیث سے بھی پرکھے۔ اور علم اصول حدیث کے تحت اس حدیث پر گفتگو کرے حضرت علامہ وصی احمد محدث سورتی اسی شان کے محدث تھے جیساکہ شروح اربعہ ترمذی پر تعلیقات سے ظاہر ہے۔ [1]

امام ابو عیسیٰ ترمذیؒ نے الصوم فی النصف الباقی من شعبان الحال رمضان کے تحت اپنی سند کے ساتھ ایک حدیث بیان کی ہے کہ "حضرت ابوہریرہؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب شعبان کا نصف ماہ گذر جائے تو روزہ نہ رکھو" امام ترمذی کہتے ہیں کہ ابو ہریرہؓ کی حدیث حسن صحیح ہے اور ان الفاظ کے ساتھ غریب ہے اور بعض علماء کا مسلک یہ ہے کہ آدمی شروع ماہ روزہ نہ رکھے۔ اور جب ماہ شعبان کے شروع میں چند یوم ہوں تو روزہ رکھے۔ تاکہ رمضان کے روزوں کے لئے وہ تیار رہے اور اس مسلک کی تقویت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ حدیث مروی ہے جس کو ابوہریرہؓ بیان کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ رمضان سے پہلے روزہ نہ رکھو الا یہ کہ اس دن روزہ رکھنا اُس کی عادت ہو۔"

اس ضمن میں امام ترمذیؒ کے قول وھذا حدیث النبیؐ پر حضرت محدث سورتی نے اپنی تعلیقات سپردِ قلم کرتے ہوئے لکھا ہے کہ "محدث سہارنپوری مولانا حافظ احمد علی صاحب نے اپنی نگرانی میں جو نسخہ چھپوایا ہے اُس میں اس مقام پر حدیث کے لفظ کے بجائے "خبیث" کا لفظ لکھا ہے اور راقم الحروف محمد وصی احمد عفا اللہ عنہ کے نزدیک یہی نسخہ زیادہ صحیح ہے اور اس نسخہ کی بناء پر یوں ہوگا کہ رمضان سے پہلے روزہ رکھنے کی کراہت کا سبب یہ ہے کہ

[1] ۔ علامہ غلام رسول سعیدی صفحہ ۵۹ بمضمون محدث سورتی کی تعلیقات مطبوعہ ترجمان اہلسنت کراچی جنوری ۱۹۷۹ء

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ رمضان سے پہلے روزہ نہ رکھو اور اس تقریر پر لفظ حیث تعلیلیہ (یعنی سبب کا معنی ظاہر کرنے والا) ہوگا اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ مطلب یہ ہو کہ روزہ رکھنے کی کراہت اس جگہ ہے جہاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ حدیث ہے کہ رمضان سے پہلے روزہ نہ رکھو اور یہ مطلب بھی ہو سکتا ہے کہ دلیل کراہت اُس جگہ ہے جہاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا ہے یعنی کراہت کے ثبوت کی جگہ یہ حدیث ہے اور ان آخری دو صورتوں میں لفظ حیث ظرفیہ (یعنی جگہ کا معنی ظاہر کرنے والا) ہوگا۔ یہ وہ تقریر ہے جو مجھ پر ظاہر ہوئی اور اللہ ہی بہتر جانتا ہے۔[1]

علامہ غلام رسول سعیدی لکھتے ہیں کہ علامہ وصی احمد محدث سورتی کی اس تقریر سے ظاہر ہو جاتا ہے کہ آپ کو کتاب فہمی کا عظیم ملکہ حاصل تھا۔ چنانچہ آپ نے ترمذی کے دو نسخوں میں سے اُس نسخہ کو ترجیح دی جس میں حدیث کی جگہ "حیث" کا لفظ ہے اور لفظ حیث کے تین محمل بیان فرمائے۔ ایک باعتبار تعلیل کے اور دو باعتبار ظرفیت۔ کتاب فہمی کے لئے ضروری ہے کہ عبارات کتب پر جگہ گہری نظر ہو۔ حقیقت مجاز استعارا اور کنایہ محاورہ اور روزمرہ کا اعتبار سے الفاظ کے محل استعمال سے واقفیت ہو۔ اختلاف اعراب سے جو معنی پر اثر پڑتا ہے وہ نگاہ سے اوجھل نہ ہو حضرت علامہ وصی احمد محدث سورتی اسی شان کے مالک تھے۔ مذکورہ بالا حدیث پر جو آپ نے حاشیہ لکھا ہے اُس سے آپ کی کتاب فہمی کی ایک جھلک ظاہر ہوتی ہے۔[2]

قیام شہر رمضان کے باب میں امام ابو عیسیٰ ترمذی نے اپنی سند کے ساتھ یہ حدیث بیان کی ہے کہ حضرت ابوذرؓ بیان کرتے ہیں کہ ہم نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ روزے رکھے۔ ہم نے تراویح نہیں پڑھی یہاں تک کہ صرف سات دن رمضان ختم ہونے میں رہ گئے پھر تئیسویں شب کو حضورؐ نے ہم کو تراویح پڑھائیں یہاں تک کہ تہائی رات باقی رہ گئی۔ پھر چوبیسویں شب کو قیام نہیں فرمایا اور پچیسویں شب کو تراویح پڑھائیں۔ یہاں تک کہ آدھی رات گذر گئی

[1] بشرح وصی احمد ترمذی ص۱۰۲ جلد ثانی مطبوعہ مطبع نظامی کانپور ۱۸۹۶ء
[2] علامہ غلام رسول سعیدی ص۵۹ ۔ محدث سورتی کی تعلیقات



ہم نے عرض کیا حضورؐ کاش آپ ساری رات نماز پڑھاتے رہتے۔ اس حدیث پر تحشیہ کرتے ہوئے علامہ وصی احمد محدث سورتی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں: بندہ مسکین وصی احمد عفا اللہ عنہ کہتا ہے کہ امام محمدؒ نے حدیث حضرت عائشہؓ کو اپنی موطا میں ان الفاظ کے ساتھ ذکر کیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم رمضان اور غیر رمضان میں گیارہ رکعات سے زیادہ نہیں پڑھاتے تھے۔ چار رکعت پڑھتے اور نہ پوچھو کہ اُن کے طول اور حسن کا کیا مقام تھا پھر چار رکعت پڑھتے اور نہ پوچھو کہ اُن کے حسن اور طول کا کیا مقام تھا پھر تین رکعت وتر پڑھتے۔ ملا علی قاریؒ اس حدیث کی شرح کرتے ہوئے کشف الغطاء میں لکھتے ہیں علامہ سیوطی نے حافظ ابن حجرؒ سے یہ نقل کیا ہے کہ ابن ابی شیبہؒ نے حضرت ابن عباسؓ سے یہ روایت بیان کی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں بیس رکعت تراویح اور وتر پڑھا کرتے تھے اور یہ روایت ضعیف ہے۔ علاوہ ازیں یہ حضرت عائشہؓ کی حدیث صحیح سے معارض بھی ہے جبکہ حضرت عائشہؓ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے احوال سے زیادہ واقف تھیں۔ حافظ ابن حجرؒ کے جواب میں ملا علی قاریؒ لکھتے ہیں کہ حضرت ابن عباسؓ کی حدیث سے یہ معلوم ہو گیا کہ حضورؐ بیس رکعت تراویح پڑھتے تھے۔ اور یہ حدیث اگرچہ ضعیف ہے لیکن بہرصورت فضائل اعمال میں حدیث ضعیف پر عمل کرنا بالاتفاق جائز ہے۔ امام بیہقیؒ نے اپنی کتاب معرفۃ میں سند صحیح کے ساتھ یہ حدیث بیان کی ہے کہ ہم حضرت عمر بن خطابؓ کے دور خلافت میں بیس رکعت تراویح اور وتر پڑھا کرتے تھے پس گویا کہ بیس رکعت تراویح پر بغیر کسی انکار کے اجماع ہو گیا۔ اور اس کی تائید اس حدیث سے ہے جس میں حضور نے فرمایا ہے کہ میری سنت کو لازم رکھو اور میرے بعد خلفاء راشدینؓ کی سنت کو اس کے بعد دونوں حدیثوں میں تطبیق اس طرح دی جا سکتی ہے کہ حضرت ابن عباسؓ کی حدیث کا محمل یہ ہے کہ حضورؐ رمضان میں اوائل شب میں تراویح پڑھتے تھے اور حضرت عائشہؓ کی حدیث کا محمل یہ ہے کہ حضورؐ آخر شب میں تہجد پڑھتے تھے۔ ملا علی قاری کی بات ختم ہوئی۔ صاحب فہم وفراست سے مخفی نہیں ہے کہ علامہ قاری کی گفتگو سے دو باتیں معلوم ہوتیں اوّل ابن ابی شیبہ کا ضعف اس کی روایت پر عمل کرنے سے

کرنا ہی کافی نہیں بلکہ اس کی ضعاف پر جرح وتعدیل کے لحاظ سے واقف ہونا بھی ضروری ہے حضرت محدث سورتی اس فن میں بھی طاق تھے۔ ایک مقام پر حارث ابن عبداللہ الاعور کے بارے میں لکھتے ہیں کہ حارث بن عبداللہ الاعور ہمدانی میں م ساکن ہے۔ حوتی میں حا پر پیش ہے یہ شخص کوفہ کا رہنے والا تھا حضرت علیؓ کا شاگرد تھا شعبی نے اس کو جھوٹا قرار دیا ہے اور اس پر رافضی ہونے کی تہمت لگائی گئی تھی۔ امام نسائیؒ نے اس سے صرف دو حدیثیں روایت کی ہیں۔ حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کی خلافت میں اس کا انتقال ہو گیا تھا۔[1]

بحیثیت ایک محدث شروح اربعہ ترمذی پر حضرت محدث سورتی کی تعلیقات ایک ایسا حسین گلدستہ ہیں جن میں نہ صرف علم حدیث سے متعلق علوم جمع کر دیے گئے ہیں۔ بلکہ قواعد عربیہ اور فنونِ ادبیہ کے تمام اصول و فروع اس میں شامل کر دیے گئے ہیں۔ ترمذی کی ان شروح سے استفادہ کرنے والا کوئی شخص اس حاشیے سے مستغنی نہیں ہو سکتا شروح اربعہ پر محدث سورتی کی یہ تعلیقات جو عربی اور فارسی میں ہیں زیورِ طبع سے آراستہ ہونے کے باوجود اہلِ علم کے لئے اب نادر و نایاب ہو چکی ہیں۔

## شرح السنن ابی داوٗد (قلمی)

امام ابوداوٗد سلیمان بن اشعث بن اسحاق سجستانی (م ۲۷۵ھ) علم حدیث میں بے نظیر مہارت رکھتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ آپ امام بخاری اور امام مسلم کے بعد جو امامِ حدیث میں سب سے زیادہ مقام و مرتبہ کے مالک ہیں۔ علامہ غلام رسول سعیدی نے لکھا ہے کہ جس زمانہ میں امام ابوداوٗد نے تصنیف و تالیف کا آغاز کیا اُس وقت عام طور پر علم حدیث میں جوامع اور مسانید کی تالیف عام تھی، چنانچہ آپ نے سب سے پہلے کتاب السنن لکھ کر علم حدیث میں ایک نئی راہ دکھائی اس کے بعد متعدد آئمہ حدیث نے ان کے چراغ سے چراغ جلائے اور فنِ حدیث میں کتبِ سنن کا ایک قابلِ قدر ذخیرہ

[1] ۔ شروح اربعہ ترمذی ص ۱۵۸ ۔ جلد ثانی۔



مانع نہیں ہے دوسرے یہ کہ حضرت ابن عباسؓ اور حضرت عائشہؓ کی روایت میں تعارض نہیں ہے کیونکہ حضرت ابن عباسؓ کی روایت تراویح پر اور حضرت عائشہؓ کی روایت تہجد پر محمول ہے۔[1]

اس حاشیے کے پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت محدث سورتی ایک حدیث سے متعلق اور مناسب تمام احادیث اور اُن کی شروح پر گہری نظر رکھتے تھے۔ فہم حدیث کے سلسلے میں یہ بھی ضروری ہے کہ محدث حدیث کے تمام طرق پر نظر رکھتا ہو۔ اس اعتبار سے بھی حضرت محدث سورتیؒ کی نظر بے حد وسیع تھی۔ اس کا اندازہ اس بات سے کیجئے کہ سونے اور چاندی میں نصاب زکوٰۃ کے بارے میں امام ترمذیؒ نے جو حدیث وارد کی اسی کو امام ترمذی نے ضعیف قرار دیا ہے۔ حضرت محدث سورتی نے اس حدیث کے اور کئی طرق ذکر کئے ہیں چنانچہ لکھتے ہیں کہ عبد ضعیف وصی احمد سنی حنفی کہتا ہے کہ اس حدیث کو ہم ان شاء اللہ امام اعظمؒ کی سند سے ابوداوٗد کے حاشیہ میں بیان کریں گے نیز اس کو بیہقی نے بھی روایت کیا ہے اور ابن ماجہ نے حضرت ابن عباسؓ سے اور طبرانی نے کبیر میں ابی ثعلبہ سے اور اوسط میں حضرت جابرؓ اور ابن مسعودؓ سے۔[2]

اسماء رواۃ کا ضبط کرنا یعنی ان کے اسماء کی حرکات و سکنات کو منضبط اور راوی کے اسم و لقب اور کنیت سے باخبر ہونا بھی فہم حدیث کے لئے ایک ضروری امر ہے۔ حضرت محدث سورتی نے اپنے حاشیہ میں اس امر کا بھی التزام کیا ہے چنانچہ عون ابن ابی جحیفہ کے بارے میں لکھتے ہیں کہ عون ابن ابی جحیفہ سوائی میں لفظ سوائی پر پیش ہے اور الف کو مد کے ساتھ پڑھنا ہے یہ کوفی اور ثقہ تابعی تھے۔ ۱۱۶ میں وفات پا گئے۔ اور ابوجحیفہ میں پہلے جیم ہے یہ لفظ جہینہ کی طرح ہے ان کا نام واہب بن عبداللہ تھا۔ لیکن ابوجحیفہ کنیت کے ساتھ مشہور ہو گئے انہیں واہب الخیر کا لقب ملا تھا۔ اور یہ مشہور صحابی تھے۔[3]

فہم حدیث میں صرف راوی کے اسماء کے ضبط اور اس کے اسم و کنیت کا فرق علوم

[1] شروح اربعہ ترمذی ص ۱۵۳ ۔ جلد ثانی۔ [2] ۔ شروح اربعہ ترمذی ص ۳۶ ۔ جلد ثانی۔
[3] ۔ شروح اربعہ ترمذی ص ۳۲ ۔ جلد ثانی۔

جمع ہو گیا۔ [1] امام ابوداؤد کے بارے میں ممتاز محدثین علامہ محمد بن اسحاق صغانی اور ابراہیم حربی کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے امام ابوداؤد کے لئے علم حدیث کو اس طرح سہل کر دیا جیسے حضرت داؤد علیہ السلام کے لئے لوہے کو ملائم کر دیا تھا۔ امام داؤد نے اپنے وقت کے جلیل القدر ائمہ حدیث سے اس علم کو حاصل کیا اور طلب حدیث میں نہ صرف دور دراز مقامات کا سفر اختیار کیا بلکہ تمام زندگی جو تقریباً ۷۳ سال پر مشتمل تھی۔ خدمتِ علم حدیث میں گذار دی۔ آپ کی تصانیف میں السنن ابی داؤد کو اللہ تعالیٰ نے حد درجہ مقبولیت عطا فرمائی۔ تمام طبقاتِ فقہا میں یہ کتاب یکساں معتبر رہی ہے اور دینی مدارس کے نصاب میں شامل ہے عالم اسلام میں اس کتاب پر کافی کام ہوا ہے۔ حضرت محدث سورتی نے مدرسین علم حدیث کی ضروریات کے پیش نظر اس کی ایک مبسوط شرح تصنیف فرمائی تھی جو اپنی ضخامت کی وجہ سے کئی سو صفحات پر مشتمل تھی۔ استاذ المحدثین علامہ سید احمد ابوالبرکات لاہوری (م ۱۳۹۸ھ) نے اپریل ۱۹۷۸ء کے دوران ایک ملاقات میں، بتایا کہ حضرت محدث سورتی نے کتب صحاح ستہ پر حواشی قلمبند فرمائے تھے۔ کیونکہ آپ ایک بلند پایہ محدث اور عظیم المرتبت مدرس تھے اس لئے طلبہ و مدرسین کی علمی ضروریات آپ کے پیش نظر رہتی تھیں سنن ابوداؤد پر بھی آپ نے تشریحی حاشیہ تحریر کیا تھا۔ جو اپنی مثال آپ تھا۔ محدث سورتی کے وصال کے بعد اس حاشیہ کو کئی مرتبہ طبع کرانے کی کوشش کی گئی لیکن ہمیشہ وسائل کی کمی آڑے آگئی۔ آخری مرتبہ ۱۳۶۵ھ میں مولانا غلام جیلانی میرٹھی اور میں پیلی بھیت حاضر ہوئے اور مولانا عبدالغنی پیلی بھیتی خلف رشید مولانا عبداللطیف سورتی سے اس شرح کا مسودہ حاصل کیا اور میرٹھ سے اسے طبع کرانے کا مکمل انتظام کر لیا لیکن اسی دوران پاکستان کا قیام عمل میں آیا۔ اور اس شرح کی طباعت کا پروگرام التوا میں پڑ گیا۔ بعد کی اطلاعات کے مطابق یہ مسودہ مولانا غلام جیلانی میرٹھی (م ۱۳۹۸ھ) کے مدرسہ

[1] علامہ غلام رسول سعیدی ص ۴۲۷۔ تذکرۃ المحدثین۔



کے کتب خانہ میں موجود تھا۔ راقم الحروف کی علامہ ابوالبرکات سے ملاقات کے موقع پر مولانا عبدالحکیم شرف قادری صدر مدرس جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور اور مفتی عبدالقیوم ہزاروی ناظم اعلیٰ تنظیم المدارس عربیہ پاکستان بھی موجود تھے۔ علامہ ابوالبرکات کی اس اطلاع پر راقم الحروف نے حافظ افتخار ولی خاں کو پیلی بھیت ایک خط لکھا اور اس امر کی تصدیق چاہی چنانچہ انہوں نے میرٹھ سے اس کی تصدیق کر کے راقم الحروف کو اطلاع دی کہ یہ مسودہ ابھی بحفاظت مدرسہ کی لائبریری میں موجود ہے۔

## شرح مشکوٰۃ المصابیح (قلمی)

چھٹی صدی ہجری میں امام ابو محمد حسین بن مسعود الفراء البغوی (م ۵۱۶ھ) نے صحاح ستہ اور حدیث کی دیگر کتابوں سے احادیث کا ایک انتخاب "مصابیح" کے نام سے کیا جس میں چار ہزار چار سو چوراسی (۴۴۸۴) احادیث موجود تھیں۔ یہ انتخاب ہر چند کہ بہت وقیع تھا لیکن اس کے باوجود ترتیب و تدوین کے اعتبار سے اس میں کچھ فنی خامیاں موجود تھیں چنانچہ آٹھویں صدی ہجری میں معروف محدث علامہ شیخ ولی الدین محمد بن عبد اللہ خطیب عمری عراقی نے عرصہ دراز کی محنت شاقہ کے بعد ان خامیوں کو دور کیا اور اس انتخاب کو "مشکوٰۃ المصابیح" کے نام سے پیش کیا۔ مشکوٰۃ المصابیح کو حلقہ علماء و طلبہ محدثین میں بہت جلد مقبولیت حاصل ہوئی۔ اور آج بھی کتب احادیث میں یہ ایک معتبر مقام رکھتی ہے۔ علامہ ولی الدین عراقی نے مشکوٰۃ المصابیح کی ترتیب کے ساتھ ایک اور اہم خدمت انجام دی اور وہ ایک ہزار تینتیس (۱۰۳۳) رجال حدیث کا تذکرہ ہے۔ جسے "اکمال فی اسماء الرجال" کے نام سے مقبولیت حاصل ہوئی۔ اکمال کے مترجم مولانا حکیم قاری احمد پیلی بھیتی نے لکھا ہے کہ فن رجال میں اس کتاب کی اہمیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ اگر یہ مجموعہ تالیف نہ ہوتا تو بیشتر صحابہ اور تابعین کے حالات پردۂ اخفاء میں رہ جاتے۔ [1]

حضرت محدث سورتی کو مشکوٰۃ شریف سے ایک شغف خاص تھا چنانچہ آپ نے آخر عمر میں

[1] مولانا حکیم قاری احمد ص ۳۲۱۔ اکمال فی اسماء الرجال مطبوعہ محمد سعید اینڈ سنز تاجران کتب کراچی

مشکوٰۃ کی ایک شرح تالیف فرمائی۔ تاکہ علماء و طلباء کو اس اہم کتاب کے مشکل مقامات کو سمجھنے میں آسانی ہو۔ علامہ محمود احمد قادری لکھتے ہیں کہ "حضرت محدث سورتی کے ایک شاگرد مولانا سید مصباح الحسن پھپھوندوی کہتے تھے کہ حضرت کی تمنا تھی کہ میری موت حدیث پڑھاتے ہوئے آئے چنانچہ بوقت وفات مشکوٰۃ شریف آپ کے سینے پر تھی، اور "اھدنا الصراط المستقیم" پر روح نے جسم سے جدائی اختیار کی"۔ علامہ قادری نے حضرت محدث سورتی کی تصانیف کے ضمن میں لکھا ہے کہ "جلالین اور مشکوٰۃ کے حواشی مولانا سردار احمد محدث لائلپوری آپ کی اہلیہ سے شائع کرانے کے وعدے پر لے گئے تھے پھر پتہ نہیں چلا کہ یہ حواشی کہاں اور کس کے پاس ہیں۔ [1]

## افادات حصن حصین

حضرت مولانا وصی احمد محدث سورتی ایک صاحب سلسلہ بزرگ تھے۔ اور آپ کو اوراد و وظائف کی جانب خصوصی رغبت تھی۔ چنانچہ دلائل الخیرات اور محدث اعظم محمد ابن جزری (م ۸۳۳ھ) کی تالیف حصن حصین اکثر و بیشتر آپ کے مطالعہ میں رہتی تھیں۔ ان دونوں کتب کی آپ کو اولیں دوراں عارف باللہ حضرت فضل رحمٰن گنج مرادآبادی سے اجازت حاصل تھی۔ خصوصاً حصن حصین کی جانب رغبت زیادہ تھی۔ اور اسی بناء پر امام جزریؒ کا تذکرہ بعد عقیدت کیا کرتے تھے۔ یوں بھی حصن حصین میں شامل تمام دعائیں احادیث نبوی سے ماخوذ ہیں۔ اس لئے بارگاہ رب العزت میں ان کی قبولیت ایک یقینی امر ہے۔

حصن حصین ہمیشہ سے علماء و صوفیاء کے معمولات میں شامل رہی ہے اور اس کی پُراثر دعاؤں کو پڑھکر وہ ہر مشکل وقت میں تائید خداوندی حاصل کرتے رہے ہیں۔ حضرت محدث سورتی نے "امام جزری اور ان کی تالیف حصن حصین کے افادات" پر ایک طویل مضمون قلمبند کیا تھا۔ یہ مضمون اردو میں تھا، اور عظیم آباد پٹنہ سے شائع ہونے

[1] علامہ محمود احمد قادری ص[illegible]، تذکرۂ علمائے اہلسنت، مطبوعہ کانپور (بھارت)



والے رسالہ تحفۂ حنفیہ کی اشاعت ربیع الاول ۱۳۲۳ھ میں طبع ہوا تھا۔ حضرت محدث سورتی نے امام جزری کی علم حدیث میں خدمات اور حصن حصین کے سبب تالیف پر گفتگو کرتے ہوئے گزشتہ چارسو سال کے دوران ان دعاؤں سے مستفید ہونے والے علماء کے اقوال بھی درج کئے تھے۔ اس ضمن میں آپ نے ایک ذاتی واقعہ بھی رقم کیا تھا۔ آپ لکھتے ہیں کہ "امام جزریؒ کی کتاب حصن حصین کے واسطے سے میری ایک بہت بڑی مشکل حل ہو گئی ایک مرتبہ میری زیر تصنیف کتاب التعلیق المجلّٰی کا مسودہ گم ہو گیا۔ اور میں اس کی تلاش و فکر میں بھوک پیاس سے بیگانہ ہو چکا تھا کہ اچانک خیال آیا اور حصن حصین کو اٹھا کر دعا میں مصروف ہو گیا۔ صبح فجر کی نماز کے لئے مسجد میں گیا تو دیکھتا کیا ہوں کہ محراب میں التعلیق المجلّٰی کا مسودہ کپڑے میں لپٹا ہوا رکھا ہے۔ میں نے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں سجدۂ شکر ادا کیا۔ اور اس کے بعد سے اپنا معمول بنا لیا ہے کہ جب کوئی پریشانی آتی ہے تو اسی کتاب کو واسطہ بناتا ہوں۔ میرے پیر و مرشد حضرت مولانا شاہ فضل رحمان گنج مرادآبادی نے مجھے حصن حصین کے ورد کی اجازت دیتے ہوئے فرمایا کہ جو شخص بعد الجمعہ حصن حصین کو شروع کرے گا اور جمعرات کے دن بعد العصر ختم کرے گا وہ ہمیشہ ہر قسم کی آفات سے محفوظ رہے گا۔ خلق اللہ میں محبوب رہے گا۔ اور اس کی جملہ حاجات پوری ہوتی رہیں گی۔ اور یہ وہ مبارک و مجرب طریقہ ہے جس کی تلقین و اجازت میرے نامور مربی و مرشد حضرت شاہ آفاق مجددی دہلوی نے مجھے عطا فرمائی۔

## التعلیق المجلّٰی لما فی منیۃ المصلّی

"التعلیق المجلّٰی لما فی منیۃ المصلّی" حضرت مولانا وصی احمد محدث سورتی کی تصانیف میں نہایت اہمیت کی حامل ہے۔ دراصل یہ علامہ سدید الدین کاشغری کی کتاب "منیۃ المصلّی و غنیۃ المبتدی" کی ایک مبسوط شرح ہے جو اپنی جگہ خود فقہ کی ایک اہم کتاب کی شکل اختیار کر گئی ہے۔ علامہ سدید الدین کاشغری کا شمار ساتویں صدی ہجری کے فقہا

میں ہوتا ہے۔ لیکن تذکرہ نگار آپ کے حالات کے ذیل میں بالکل خاموش ہیں لیکن اس کے باوجود آپ کی تصنیف منیۃ المصلّی آپ کے تبحر علمی اور فقہ حنفی میں آپ کی مہارت تامّہ کی گواہی آج بھی دے رہی ہے۔ منیۃ المصلّی کی متعدد شروح لکھی گئیں۔ لیکن پھر بھی بعض مقامات تشریح طلب رہ گئے ہیں۔ چنانچہ اس کتاب کی ایک مبسوط شرح قلمبند کرنے کی ذمہ داری حضرت محدث سورتی نے لی۔ اور ۱۳۱۵ھ میں اس کو مکمل کرکے اہل علم سے خراج تحسین حاصل کیا ـــــ شرح کی غرض و غایت بیان کرتے ہوئے حضرت محدث سورتی فرماتے ہیں کہ مولوی سید خادم حسین (خلف پیر جماعت علی شاہ) نے مجھ سے فرمائش کی کہ میں منیۃ المصلّی کی ایک ایسی شرح لکھوں جو حجم میں تو کم ہو لیکن مقام و مرتبہ کے اعتبار سے بڑی ہو۔ اس میں ایسی طوالت نہ ہو جو مخل بالفہم ہوتی ہے اور اتنا اختصار بھی نہ ہو کہ جس سے مسائل کو سمجھنے میں دشواری پیدا ہو چنانچہ شعبان ۱۳۱۳ھ کے آخری ایام میں اس کام کو شروع کیا۔ اسی اعتبار سے علم فقہ میں یہ میری پہلی کاوش ہے جیسا کہ علم حدیث میں میری پہلی کاوش تعلیقات سنن نسائی تھی۔[1] کتاب کے اختتام پر مزید لکھتے ہیں کہ ۳۰ ربیع الاول ۱۳۱۵ھ کی شام کو میں نے اس کتاب کا اختتام کیا۔ حسن اتفاق کہ اختتام ایسے ماہ میں ہوا جس میں مسلمان میلاد نبی کی خوشی میں جلسے کرتے ہیں۔ جلوسوں کو سجاتے ہیں اور ان میں ذکر رسول کرتے ہیں۔ میں نے اس کتاب کا تاریخی نام "الضیاء المجلّی لاطائب ما فی منیۃ المصلّی" رکھا۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ میری اس تصنیف کو علماء میں وہی مقبولیت عطا فرمائے جو پہلی کتابوں کو عطا فرمائی ہے۔"[2]

محدث سورتی کی یہ شرح "التعلیق المجلّی لما فی منیۃ المصلّی" کے نام سے ۱۸۹۷ء مطابق ۱۳۱۵ھ میں مطبع یوسفی واقع فرنگی محل لکھنؤ سے مولانا محمد یوسف شاگرد و داماد

[1] حضرت محدث سورتی ص ۲۳ ۔ التعلیق المجلّی مطبع یوسفی لکھنؤ
[2] " " " " " " ص ۲۵۲



مولانا عبدالحیٔ فرنگی محلی نے شائع کی۔ یہ شرح بڑے سائز کے ۲۵۴ صفحات پر مشتمل ہے مولانا محمد یوسف نے شرح کے آخر میں لکھا ہے کہ منیۃ المصلّی کے کئی نسخوں سے جو صحیح تھے موجودہ نسخہ کی تصحیح کی گئی اور عالم جلیل فاضل نبیل مولانا مولوی وصی احمد نے اس کی شرح نہایت خوبی و خوش اسلوبی سے تحریر فرمائی۔ یہاں التعلیق المجلّی سے چند اقتباسات پیش کئے جا رہے ہیں۔ جن سے حضرت محدث سورتی کی علم فقہ میں دسترس اور ژرف نگاہی کا اظہار ہوتا ہے۔

## امام بقالی اور مکتوب اعلیٰحضرت

حضرت محدث سورتی کو امام بقالی کے سلسلہ میں اشتباہ ہو گیا تھا کہ یہ کون سے بقالی ہیں چنانچہ آپ نے اعلیٰحضرت عظیم البرکت سے دریافت فرمایا جس کے جواب میں اعلیٰحضرت نے امام بقالی کی شخصیت کا تعین کیا اور حضرت محدث سورتی کے نام اپنے ایک مکتوب میں امام البقالی کے حالات تحریر فرمائے۔ اعلیٰحضرت کے مکتوب گرامی کا اردو ترجمہ درج ذیل ہے
بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ـــــ سلام منّی و رحمۃ اللہ و برکاتہ علی العالم الکامل المحدث الفاضل الفاصل بین الحق والباطل جبل الاستقامۃ صانہ اللہ وادامہ بالعز والکرامۃ۔ آمین ـــــ امام بقالی قاف کی تشدید اور "یا" کی زیادتی کے ساتھ بھی پڑھتے ہیں۔ علامہ ابن سمعانی نے اسی پر تنبیہ فرمائی ہے۔ کہ "یا" عجمی پڑھتے ہیں۔ یہ "یا" نسبت کی "یا" نہیں ہے اصل میں بقال ہے۔ بقالی امام اجل یکتائے روزگار بلند پایہ مصنف اور مشہور مفتی ہیں۔ محیط اور ذخیرہ وغیرہ جیسی مشہور کتابوں میں ان پر اعتماد کیا گیا ہے۔ کاتب چلپی نے کشف الظنون میں صرف اتنی بات پر اختصار کیا ـــــ ہے کہ فتاویٰ بقالی کا ذکر تاتارخانیہ میں ہے مزید کچھ نہیں لکھا۔ آپ کا اسم گرامی محمد بن ابوالقاسم بن بابجوک۔ زین المشائخ ابوالفضل خوارزمی عرف آدمی ہے۔ امام بقالی فقیہ۔ نحوی اور ادیب تھے۔ علامہ یاقوت حموی صاحب معجم البلدان و معجم الادباء وغیرہما

ہیں فرماتے ہیں کہ ادب میں امام اور لسان عرب میں حجت کا مقام رکھتے تھے۔ میں کہتا ہوں چونکہ وہ خود نحوی تھے اس لئے اس پر اختصار کیا ورنہ امام تعالیٰ نحو سے زیادہ فقہ میں مشہور ہیں زمخشری سے پڑھا اور اس کے حلقے میں اس کے نائب قرار پائے۔ زمخشری عمر بن محمد فرغولی اور ابوطاہر سنجی وغیرہ سے علم حدیث حاصل کیا اور کئی کتابوں کے مصنف ہیں مثلاً جمع التفاریق کتاب التفسیر، کتاب التراجم بلسان الاعاجم، شرح اسماء الحسنہ، مفتاح التنزیل، کتاب الترغیب (فضیلت علم میں) اذکار الصلوٰۃ۔ آفات الکذب الہدایۃ فی المعنی والبیان ذخیرہ علی اعجاز القرآن تقویم اللسان اور الاعجاب فی الاعراب (علم نحو میں) وغیرہ ذالک۔

امام جلال الدین سیوطی بغیۃ الدعاۃ میں آپ کے متعلق لکھتے ہیں کہ آپ بہت نفع پہنچانے والے اور عمدہ عقیدہ والے اور کریم النفس تھے۔ کتابت اور اشعار کے پرکھنے میں بڑا درک رکھتے تھے ستر سال کی عمر میں ۵۶۲ھ میں انتقال فرمایا اگرچہ طبقات کفوی میں ۵۷۶ھ سن وصال درج ہے لیکن پہلا قول زیادہ مستند ہے۔ اللہ تعالیٰ اعلم۔

اکثر علماء فرماتے ہیں آپ خوارزم میں تعالیٰ ہمارے آخری امام ہیں۔ امام شمس الائمہ حلوانی کے معاصر تھے سیف السنۃ آپ کا لقب تھا۔ اہل بغداد کے لئے چھوٹی راتوں میں سقوط عشاء کا فتویٰ آپ نے دیا تھا جیسا کہ فتح، حلیہ، غنیہ اور دُرّر وغیرہ میں مذکور ہے واللہ سبحانہٗ وتعالیٰ اعلم۔ ص ۱۵۸

## بعد از نماز ترک استقبالِ قبلہ اور مکتوب اعلیٰحضرت

حضرت محدث سورتیؒ فرماتے ہیں کہ ایک دن پیلی بھیت میں سہارنپور کے کچھ مشہور علماء نے ظہر کی نماز میری امامت میں ادا کی میں نے والد محترم شیخ مکرم (مولانا محمد طیب) اور دوسرے جلیل القدر علمائے کرام کی طرح حسب معمول نماز سے سلام پھیرنے کے بعد سیدھی (شمال) جانب رخ موڑ کر دعا مانگی۔ میرے اس طریقہ پر علماء سہارنپور نے اعتراض کرتے ہوئے مجھ سے کہا کہ آپ نے قبلہ سے رخ موڑ کر دعا مانگی



ہے جبکہ فقہائے کرام نے ایسی نماز جس کے بعد سنن اور نوافل ہوں امام کے لئے ترک استقبال قبلہ کو مکروہ لکھا ہے اس پر میں نے کہا مجھے معلوم نہیں آپ بتائیں کہ فقہا نے کون سی کتاب میں اسے مکروہ لکھا ہے۔ اس پر انہوں نے کہا یہ بات عام کتابوں میں موجود ہے اور معمولی علم رکھنے والا بھی اسے جانتا ہے۔ چونکہ حضرات مہمان تھے۔ دوسرے دن رخصت ہو گئے۔ تو میں نے کتب فقہ میں جو میرے پاس موجود تھیں اس مسئلہ کو تلاش کیا لیکن تصدیق کہیں سے نہ ہو سکی۔ پھر میں نے عالم سنت مجدد مائۃ حاضرہ فقیہ وجیہ محدث نبیہ سیدنا علامہ احمد رضا خان بریلویؒ کی خدمت عالیہ میں اس مسئلہ کو پیش کیا اللہ تعالیٰ انکے صوری اور معنوی فیض کو عام کرے۔ آپ نے جو جواب دیا وہ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم۔ امام امام سید رسل الکرام علیہ وعلیہم افضل الصلوٰۃ والسلام کی سنت متواترہ امام کیلئے یہ ہے کہ اگر وہ سلام کے بعد ٹھہرنے کا ارادہ رکھتا ہے تو اپنا رخ قبلہ کی طرف سے موڑ لے۔ اس حکم میں تمام نمازیں برابر ہیں اکثر علماء نے یہی تصریح کی ہے اور سلام پھیرنے کے بعد استقبال قبلہ پر بقا کو مکروہ لکھا ہے۔ جب کچھ جو کچھ آپ نے کیا وہ حق ہے اور جو آپ کے مخالف نے کہا وہ فقہائے کرام پر بہتان ہے۔ محقق شہیر ابن امیر الحاج حلیہ شرح منیہ میں ذخیرہ سے نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

اذا فرغ الامام من صلوٰتہ اجمعوا علیٰ انہ لا یمکث فی مکانہ مستقبل القبلۃ۔ (جب امام نماز سے فارغ ہو جائے تو اس بات پر اجماع ہے کہ وہ استقبال قبلہ پر نہ رہے) سائر الصلوٰۃ فی ذالک علی السواء (اس حکم میں تمام نمازیں برابر ہیں۔) اور فرماتے ہیں:۔

وقد صرح غیر واحد بانہ یکرہ لہ ذالک (اور اکثر علماء نے تصریح کی ہے کہ نماز کے بعد استقبال قبلہ پر قائم رہنا مکروہ ہے۔)

امام ابوداؤد اپنی سنن میں اور حاکم مستدرک میں لکھتے ہیں کہ حضرت ابو رمثہ رضؓ

فرماتے ہیں کہ میں نے یہ نماز یا اس کی مثل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ادا کی جبکہ ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما پہلی صف میں سیدھی طرف کھڑے تھے۔ ایک آدمی نماز میں آیا اور تکبیر اولیٰ میں شریک ہوا حضور علیہ السلام نے نماز پڑھائی پھر دائیں اور بائیں جانب سلام پھیرا یہاں تک کہ ہم نے آپ کے رخساروں کی سفیدی دیکھ لی۔ پھر آپؐ ابو رمثہ کی طرف پھرے (یعنی قبلہ سے رُخ موڑ لیا) تو وہ آدمی کھڑے ہو کر دوگانہ پڑھنے لگا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اُس پر جھپٹ پڑے۔ اُسے کاندھوں سے پکڑ کر حرکت دی اور کہا کہ بیٹھ جا کہ اہل کتاب اس لئے ہلاک ہوئے کہ اُن کی نمازوں کے درمیان وقفہ نہیں تھا۔ اس پر حضور علیہ السلام نے آنکھ اٹھا کر دیکھا اور فرمایا: "عُمرؓ تو نے سچ کہا۔"

میں یہ کہتا ہوں کہ یہ حدیث مبارکہ ایسی نماز جس کے بعد نوافل ہوں ترکِ استقبال قبلہ پر نص ہے۔ چنانچہ اس سے منع کی کوئی وجہ نہیں۔ اگرچہ بعض نے ایسی نماز بھی جس کے بعد نوافل نہ ہوں استقبال قبلہ کو سلام پھیرنے کے بعد مکروہ لکھا ہے جیسا کہ صاحب غنیہ نے خلاصہ سے نقل کیا ہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

## تشریح حدیث

لا یجتمع امتی علی الضلالۃ۔ اس حدیث کو ترمذی نے ان اللہ لا یجمع امتی او امۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم علی الضلالۃ کے الفاظ سے روایت کیا ہے۔ یہ حدیث اجماعِ امت کی حقیقت پر دلالت کرتی ہے اور اس حدیث میں لفظ "او" راوی کے شک کو ظاہر کرتا ہے۔ اور یہ بات زیادہ قابلِ فہم ہے کہ منسوب الیہ اسم محمدؐ سے تمام امتوں سے ممتاز ہو گیا۔ ابن الملک فرماتے ہیں کہ اس سے مراد یہ ہے کہ امتِ اجابہ کا اجماع کفر کے سوا کسی گمراہی پر نہیں ہو سکتا اس لئے بعض علماء کہتے ہیں کہ امت کا کفر پر جمع ہونا ممکن ہی نہیں بلکہ امر واقعہ ہے لیکن کفر پر اجماع کے بعد امت کا امت ہونا ناممکن ہو گا اور یہاں امت سے مراد امتِ اجابہ ہے اس لئے کہ حدیث شریف میں آ چکے۔



ان الساعۃ لا تقوم الا علی الکفار (قیامت نہیں ہو گی مگر کفار پر!)

بہر حال حدیث مسلمانوں کے اجماع کے حق ہونے پر دلالت کرتی ہے اور اجماع سے علماء کا اجماع مراد ہے۔ عوام کا اجماع بے علمی کی بنا پر معتبر نہیں۔ علامہ طحطاوی حاشیہ مراقی میں لکھتے ہیں کہ علماء سے مراد اہلِ سنت وجماعت کے علماء ہیں جو امام ابو الحسن اشعری اور امام ابو منصور ماتریدی کے متبع ہیں اور علامہ ابہری اس حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں۔ علی الضلالۃ الا علی الخطاء یعنی ضلالت کا معنیٰ خطا ہے۔ اور بعض علماء نے ضلالت کے معنیٰ کفر اور بعض نے معصیت کہا ہے۔ "ید اللہ" کنایہ ہے نصرت و غلبہ یا حفاظت و رحمت سے یا اس کا مفہوم یہ ہے کہ جو لوگ استنباط احکام کرتے ہیں۔ اُن کو اللہ تعالیٰ کے احسان و توفیق سے رسول اللہ اور صحابہ کرامؓ کے معتقدات اور اعمال پر اطلاع ہو جاتی ہے۔ "علی الجماعۃ" یعنی جو لوگ دین پر مجتمع ہیں اللہ تعالیٰ ضلالت و خطاء سے اُن کی حفاظت فرماتا ہے یا انہیں وہ توفیق عطا فرماتا ہے۔ جو اجماعِ امت کے موافق ہو — "و من شذ" یعنی جو جماعت سے اعتقاداً قولاً یا فعلاً علیحدہ ہوا اور جماعت کے عقیدہ پر قائم نہیں رہا۔ "شذ فی النار" یعنی جو علیحدہ ہوا اور وہ صحابہ کرامؓ سے علیحدہ ہوا جو کہ اہلِ جنت ہیں چنانچہ علیحدگی کی بنیاد پر اُسے آگ میں ڈالا جائے گا۔

یہ حدیث مبارکہ آئمہ اربعہ امام ابو حنیفہ کوفی تابعی امام مالک امام شافعی اور امام احمد بن حنبل کی تقلید کے واجب ہونے پر ایک مسلّمہ دلیل ہے۔ یہ وہ لوگ ہیں، جن کو اللہ تعالیٰ نے ہدایت کے ساتھ خاص کیا ہوا ہے۔ اور ان کے ساتھ امت وابستہ ہو گئی بلکہ دو سو سال کے بعد مکمل طور پر پوری امت ان حضرات کی پیروکار ہو گئی۔ جیسا کہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے اس طرف اشارہ کیا ہے۔ ملک الارشاد علامہ ارشاد حسین — (جزاہ اللہ عنی وعن سائر المسلمین خیر الجزا) نے انتصار الحق میں وجوب تقلید کے مبحث میں اس — مسئلہ کی براہین قاطعہ اور حجج ساطعہ کے ساتھ بڑی عمدہ تحقیق فرمائی ہے۔ فاضل جلیل مولانا عبد الحیٔ محدث لکھنوی نے اپنے بعض فتاویٰ میں یہ

لکھا ہے کہ اس دور میں جو تقلید کو چھوڑتا ہے اور لوگوں کو بھی عدم تقلید کی طرف بلاتا ہے وہ ضال اور مضل ہے (یعنی خود گمراہ اور دوسروں کو گمراہ کرنے والا ہے) عارف ربانی امام عبدالوہاب شعرانی میزان میں فرماتے ہیں کہ جب کوئی آدمی سیدی علی الخواص سے یہ دریافت کرتا کہ اب مذہب معین کی تقلید واجب ہے یا نہیں تو آپ فرماتے تجھ پر مذہب معین کی تقلید واجب ہے۔ شاہ ولی اللہ حجۃ اللہ البالغہ میں لکھتے ہیں کہ موجودہ مذاہب اربعہ جو مدوّنہ اور محرّرہ ہیں آج تک اُن کی تقلید پر امت کا اجماع رہا ہے اس میں بے شمار مصلحتیں ہیں جو کسی پر مخفی نہیں۔ خصوصاً اس دور میں جبکہ ہمتیں لوٹ چکیں اور نفس ہوا وحرص کی طرف مائل ہو چکے ہیں اور ہر صاحب الرائے اپنی رائے کو ترجیح دے رہا ہے اسی طرح اپنی کتاب عقد الجید فی الاجتہاد والتقلید میں فرماتے ہیں کہ مذاہب اربعہ میں سے کسی ایک کی تقلید میں مصلحت عظیم ہے اور اس سے اعراض وانحراف میں فساد عظیم ہے۔ ہم اس کو کئی وجوہ سے بیان کرتے ہیں۔

وجہ اوّل:- تمام امت نے اجماعی طور پر معرفت شریعت میں اپنے اسلاف پر اعتماد کیا ہے۔ تابعین نے صحابہؓ پر اور تبع تابعین نے تابعین پر اعتماد کیا اسی طرح علماء کے ہر طبقے نے اپنے اسلاف پر اعتماد کیا۔ اور اس قدر قبول عام اجماع پر دلالت کرتا ہے اب جبکہ اسلاف کے اقوال پر اعتماد کا تعین ہو گیا تو ضروری ولازمی ہے کہ وہ اقوال معتدہ اسناد صحیحہ کے ساتھ مروی ہوں۔ یا کتبِ مشہورہ میں مدوّن ہوں۔ اور مذاہب اربعہ کے علاوہ کوئی مذہب بھی ان صفات کے ساتھ متصف نہیں ہے ہاں مذہب امامیہ اور زیدیہ اہل بدعت کا مذہب ہے۔ ان کے اقوال پر اعتماد جائز نہیں ہے۔

وجہ دوئم:- رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں اتبعوا السواد الاعظم (سوادِ اعظم کی اتباع کرو) جب ان مذاہب اربعہ کے علاوہ دوسرے مذاہب حقہ ناپید ہو گئے تو ان کی اتباع سوادِ اعظم کی اتباع ہو گی۔



شاہ ولی اللہ اپنی کتاب الانصاف فی بیان الاختلاف میں لکھتے ہیں کہ لوگ پہلی اور دوسری صدی میں مذہب معین کی تقلید پر مجتمع نہیں تھے لیکن وہ لوگ بہت کم تھے جو کسی مجتہد معین کے مذہب پر اعتماد نہ رکھتے ہوں۔ اور یہی اُس دور میں واجب وضروری تھا۔ میں کہتا ہوں کہ جب مذہب معین کی تقلید اُس دور میں واجب تھی تو ہمارے دور میں تو بطریق اولیٰ واجب ہو گی۔ اور یہ بات کسی پر مخفی بھی نہیں اسی لئے امام طحطاوی در مختار کتاب الذبائح پر اپنی تعلیقات میں فرماتے ہیں کہ حدیث مذکورہ میں الجماعۃ سے مراد اہل علم کے نزدیک اہل فقہ اور علم والے مراد ہیں اور جو شخص ایک بالشت بھی ان سے جدا ہوا وہ اللہ کی نصرت واعانت سے خارج ہو کر جہنم میں گر گیا۔ اس لئے کہ اہل فقہ اور اہل علم سنت نبوی اور سنت خلفائے راشدینؓ کے پیرو اور ہدایت یافتہ ہیں اور جو شخص بھی جمہور اہل فقہ اہل علم اور سوادِ اعظم سے علیحدہ ہوا تو وہ اُن لوگوں میں شامل ہو گا جو اسے جہنم میں لے جائیں گے۔ اے گروہ مسلمین تم پر فرقۂ ناجیہ یعنی اہل سنت وجماعت کی اتباع لازم ہے اللہ تعالیٰ کی نصرت وحفاظت اور بہتر توفیق ان لوگوں کے ساتھ ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کا غضب وغصّہ ان کے مخالفوں کے حق میں ہے اور آج یہ طائفہ ناجیہ مذاہب اربعہ میں مجتمع ہے۔ اور وہ حنفی مالکی شافعی حنبلی ہیں اس زمانہ میں جو ان مذاہب اربعہ سے علیحدہ ہیں اہل بدعت اور اہل نار ہیں۔ علامہ سید مرتضیٰ حسینی محدث مصری فرماتے ہیں کہ اس دور کے لوگ اس بات پر متفق ہیں کہ اہل سنت وجماعت مذاہب اربعہ میں ہیں یعنی امام ابو حنیفہ، امام مالک، امام شافعی، اور امام احمد بن حنبل کے ماننے والے ہیں ہر وہ شخص جس نے مذہب امام ابو حنیفہ میں کلام کیا اُس کا اپنا مذہب مٹ گیا۔ حتیٰ کہ اس کا نام لینے والا بھی کوئی نہ رہا۔ لیکن امام ابو حنیفہ کا مذہب باقی رہنے والا ہے اور شرق و غرب کی زمین اس سے ہمیشہ آباد رہے گی۔ اور ہمیشہ لوگ اس پر ہوں گے محدث مصریؒ فرماتے ہیں کہ حماد بن زید فرماتے تھے کہ میں نے ایوب سختیانی سے سنا کہ انہوں نے امام ابو حنیفہ کے سامنے اُن کے مذہب کے نقص کے بارے میں مذاکرہ کیا۔ تو امام نے

فرمایا: یریدون ان یطفئوا نور اللہ بافواھھم ویابی اللہ الا ان یتم نورہٗ (وہ چاہتے ہیں کہ نورِ الٰہی کو پھونکوں سے بجھا دیں اور اللہ اپنے نور کو مکمل کر کے ہی چھوڑیگا) علامہ سختیانی فرماتے ہیں کہ ہم نے ایک مذہب کی جماعت کو امام ابوحنیفہؒ کے مذہب میں اختلاف کرتے دیکھا۔ لیکن اُن کا اپنا مذہب مٹ گیا مگر امام ابوحنیفہؒ کا مذہب قیامت تک باقی رہنے والا ہے۔ جس قدر وقت آگے بڑھتا جائے گا۔ اس کے انوار و برکات میں اضافہ ہوتا جائے گا۔ ص۱۵

## انگوٹھے چومنے کا مسئلہ

اذان کے جوابی کلمات میں گفتگو کرتے ہوئے حضرت محدث سورتیؒ فرماتے ہیں کہ شہادت اولیٰ کے سماع کے وقت صلی اللہ علیک یا رسول اللہؐ اور شہادت ثانی کے سماع کے وقت قرۃ عینی بک یا رسول اللہؐ کہہ کر انگوٹھوں کے ناخنوں کو چوم کر آنکھوں پر رکھنا مستحب ہے اس لئے کہ جو ایسا کرے گا جنت میں داخل ہوتے وقت رسول اللہؐ اُس کے قائد ہوں گے ھکذا فی کنز العباد وجامع الرموز۔ اور محقق شامی نے رد المحتار میں اس پوری حدیث کو مذکورہ بالا کتب سے روایت کیا ہے اور کہا ہے کہ فتاوی صوفیہ میں یوں ہے کہ من قبل ظفر ابہامیہ عند سماع اشھد ان محمد الرسول اللہؐ فی الاذان انا قائدہٗ وا دخلہ فی صفوف الجنۃ (جو اذان میں کلمۂ شہادت کے سننے کے وقت انگوٹھے چومے گا میں اُس کا قائد ہوں گا اور اُسے جنتیوں کی صف میں شامل کروں گا) مکمل حدیث علامہ رملی نے حاشیہ بحر میں علامہ سخاوی کی مقاصد الحسنۃ سے نقل کی ہے۔ علامہ جراحی نے بھی اس کا ذکر کیا ہے اور طویل گفتگو کی ہے اور آخر میں کہا کہ —

وَلَمْ یَصِحَّ فِی الْمَرْفُوْعِ مِنْ کُلِّ ھٰذَا شَیْئٌ۔

اور اس سے بہت سے وہابیوں نے (الذین ضل سعیھم فی الحیوٰۃ الدنیا وھم یحسبون انھم یحسنون صنعا (الآیہ) (یہ وہ لوگ ہیں جن کی ساری کوشش



دنیا ہی کی زندگی میں غارت ہو کر رہیں۔ اور وہ یہی سمجھتے رہے کہ وہ کوئی بڑا اچھا کام کرتے رہے ہیں) فائدہ اٹھایا اور شیطان نے ان کو پھسلایا تو انہوں نے ہر اس معروف کو جس میں اُس ذات کی تعظیم و تکریم تھی جس کا اللہ تعالیٰ نے ہم کو حکم فرمایا منکر و بدعت ٹھہرایا۔ علامہ جراحی کی مندرجہ بالا عبارت سے انہوں نے شہادتین میں رسول اللہؐ کے اسم مبارک کے سماع کے وقت تقبیل ابہامین کو منع سمجھا ہے۔ اور ہمارے اہلسنّت وجماعت کے مبتدی طلبہ کو مغالطہ میں ڈالا ہے۔ وہابی کہتے ہیں کہ آپ تقبیل ابہامین کو مستحب کیسے کہتے ہیں حالانکہ اس میں اختلاف ہے اور رد المحتار میں تمہاری کتابوں کے حوالے سے تصریح کی گئی ہے کہ:

انہ لم یصح فی المرفوع منہ شیئ۔ بحمد اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ اُن کے شبہات کو رفع کرنے اور ان کے مغالطے کو دفع کرنے کیلئے میں تیار ہوں۔ اس شبہ فاضحہ اور مغالطہ واضحہ کو دور کرنے کے بارے میں اللہ تعالیٰ کی امداد و اعانت سے کہتا ہوں کہ اصولِ فقہ اور اصول حدیث میں معمولی مہارت رکھنے والے سے مخفی نہیں کہ صحت مرفوع کی نفی ثبوت کی نفی کو مستلزم نہیں چہ جائیکہ کہ اُسے مہارت کامل حاصل ہو۔ اس بات کو تسلیم کر لینے کے بعد یہ واضح ہو گیا کہ صحیح کی نفی ہو رہی ہے حسن کی نفی نہیں ہو رہی ہے۔ اور حسن سے صحیح کی طرف استدلال کیا جا سکتا ہے۔

فقیہہ عصر محدث دہر محقق ابن امیر الحاج حلیہ میں فرماتے ہیں۔ مسألۃ المسح بالمنادیل بعد الوضو قول الترمذی لا یصح عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی ھذا الباب شیئ۔ (وضو کے بعد اعضاء کو رومال سے پونچھنے کے بارے میں رسول اللہؐ سے کوئی صحیح حدیث مروی نہیں ہے) حسن اور اُس کی امثال کے وجود کی نفی نہیں کر رہا یہاں پر مطلوب کا ثبوت صرف صحیح پر موقوف نہیں بلکہ جو چیز صحیح سے ثابت ہو سکتی ہے وہی حسن سے ثابت ہو سکتی ہے اور امام ابن حجر مکی صواعق محرقہ میں فرماتے ہیں کہ امام احمدؒ کا قول ہے کہ صحیح لذاتہ کی نفی سے حسن لغیرہ کی نفی نہیں ہوتی بلکہ حسن لغیرہ سے صحیح کی طرح دلیل دی جا سکتی ہے۔ اور شیخ الاسلام ابن حجر اذکار نووی کی احادیث کی تخریج

ہیں فرماتے ہیں کہ نفی الصحۃ لا یستلزم نفی الحسن (صحیح کی نفی سے حسن کی نفی نہیں ہوتی) اور نزہۃ النظر فی توضیح نخبۃ الفکر میں فرماتے ہیں حسن کی یہ قسم صحیح کی طرح بطور دلیل پیش کی جا سکتی ہے۔ علامہ ملا علی قاری موضوعات کبیر میں فرماتے ہیں۔ لا یصح لا ینافی الحسن (لا یصح سے حسن کی نفی نہیں ہوتی)

## ضعیف حدیث فضائل اعمال میں معتبر ہے

اِس حدیث کو آپ ضعیف کہتے ہیں لیکن ضعیف حدیث کے ساتھ فضائل اعمال میں عمل صرف جائز ہی نہیں بلکہ مستحب ہے چنانچہ علامہ علی قاری مکی مرقاۃ المفاتیح شرح مشکوٰۃ المصابیح باب فضل الاذان واجابۃ المؤذن میں فرماتے ہیں "فیہ راوٍ مجہول ولا یضر لانہ من احادیث الفضائل : اس میں ایک راوی مجہول ہے لیکن احادیث فضائل میں کوئی ضرر نہیں ہے۔ اور موضوعات کبیر میں گردن کے مسح والی حدیث کے ضعف کے ذکر کے بعد فرماتے ہیں یعمل فی فضائل الاعمال اتفاقاً۔ (ضعیف حدیث کے ساتھ فضائل اعمال میں متفقہ طور پر عمل کیا جاتا ہے۔) اس لئے ہمارے آئمہ کرام نے گردن کے مسح کو مستحب یا سنت کہا ہے۔ شیخ ابو طالب مکی قوت القلوب فی معاملۃ المحبوب میں فرماتے ہیں۔ ضعیف حدیث فضائل اعمال میں معتبر ہے۔ اور ہمارے سلف یہی کہتے چلے آئے ہیں امام ابوزکریا اربعین میں امام ابن حجر شرح مشکوٰۃ میں۔ علامہ ملا علی قاری مکی مرقاۃ اور حرز ثمین شرح حصن حصین میں فرماتے ہیں۔ قد اتفق العلماء علی جواز العمل بالحدیث الضعیف فی فضائل الاعمال (فضائل اعمال میں ضعیف حدیث پر عمل کرنے کے جواز میں علماء کا اتفاق ہے۔) فتح القدیر فصل حمل الجنازۃ میں ہے۔ الاستحباب یثبت بالضعیف غیر الموضوع (استحباب حدیث ضعیف غیر موضوع سے ثابت ہوتا ہے) شیخ الاسلام ابوزکریا الاذکار المنتخب من کلام سید الابرار میں امام ابن ہمام الفقہ المفید



فی کلمۃ التوحید میں اور علامہ عبد الغنی نابلسی الحدیقۃ الندیہ میں فرماتے ہیں۔ محدثین اور فقہا فضائل اعمال میں ضعیف حدیث کے ساتھ ترغیب و ترہیب اور عمل صرف جائز ہی نہیں بلکہ مستحب سمجھتے ہیں۔ علامہ ابراہیم حلبی اپنی کبیر میں لکھتے ہیں۔ وضو کے بعد رومال کے ساتھ اعضاء خشک کرنا مستحب ہے کیونکہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ رسول اللہ کے پاس ایک کپڑا تھا۔ وضو کے بعد آپ اس سے اعضاء پونچھتے تھے۔ اس حدیث کو ترمذی نے روایت کیا ہے اور یہ ضعیف ہے لیکن فضائل اعمال میں ضعیف حدیث کے ساتھ عمل جائز ہے۔ امام جلال الدین سیوطی طلوع ثریا باظہار ما کان خفیا میں ایک مقام پر لکھتے ہیں کہ ابن صلاح نے اسے مستحب کہا ہے اور اس کی اتباع امام نووی نے بھی کی اس وجہ سے کہ فضائل اعمال میں ضعیف حدیث کے ساتھ تسامح کیا گیا ہے۔ علامہ جلال الدین محقق الدوانی انموذج العلوم میں لکھتے ہیں کہ جب کوئی ایسی حدیث جو حرمت کراہیت کا احتمال نہ رکھتی ہو۔ فضائل اعمال میں پائی جائے تو اس کے ساتھ عمل صرف جائز ہی نہیں بلکہ مستحب ہے۔

## حدیث منقطع کا حجت ہونا

حدیث منقطع کے حجت ہونے پر علامہ سخاوی المقاصد الحسنۃ فتح القدیر حلیہ شرح منیہ سے دلائل نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ ملا علی قاری مرقاۃ میں حدیث کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقبل بعض ازواجہ ثم یصلی ولا یتوضأ (نبی علیہ السلام اپنی بعض ازواج کو بوسہ دیتے پھر وضو کے بغیر نماز پڑھتے) کے ذیل میں لکھتے ہیں کہ ابوداؤد فرماتے ہیں کہ یہ مرسل یعنی نوع مرسل ہے اور یہ منقطع ہے لیکن مرسل ہمارے اور جمہور کے نزدیک حجت ہے۔ اسی طرح ترمذی کی حدیث اذا رکع احدکم فقال فی رکوعہ سبحان ربی العظیم ثلث مرات فقد تم رکوعہ ثم قال لیس اسنادہ بمتصل (جب تم میں سے کوئی رکوع کرے تو اپنے رکوع میں تین بار سبحان ربی العظیم کہے تو اس کا رکوع پورا ہوگا۔ پھر کہا کہ

اس حدیث کی سند متصل نہیں ہے) اس پر امام ابن حجر مکی فرماتے ہیں کہ اس حدیث سے استدلال کیا جاسکتا ہے۔ کیونکہ منقطع حدیث پر فضائل اعمال میں عمل کرنا اجماعاً ثابت ہے امام جلال الدین سیوطی تعقبات میں حدیث النظر الی علیؓ عبادۃ (دیدار علیؓ عبادت ہے) کے تحت لکھتے ہیں کہ متروک اور منکر جب طرق متعددہ سے مروی ہو تو ضعیف غریب کے درجے میں پہنچ جاتی ہے۔ بلکہ کبھی تو حسن کے درجہ اور مرتبہ میں پہنچ جاتی ہے۔

## اہل علم کے عمل سے حدیث قوی ہوجاتی ہے۔

علامہ جمال الدین بن عبداللہ بن عمر مکی سے اذان میں رسول اللہؐ کے نام کے سماع کے وقت انگوٹھے چومنے اور آنکھوں پر رکھنے کے بارے میں پوچھا گیا کہ یہ عمل جائز ہے یا نہیں تو اپنے فتاویٰ میں آپ نے جواب دیا کہ اذان میں اسم رسول اللہؐ کے سماع کے وقت انگوٹھے چومنا اور آنکھوں پر رکھنا صرف جائز ہی نہیں بلکہ مستحب ہے۔ ہمارے مشائخ نے کئی کتابوں میں اس کی تصریح کی ہے۔ اہل علم کے عمل کے ساتھ حدیث قوی ہوجاتی ہے۔ اگرچہ اس کی سند میں ضعف ہو۔ چنانچہ علامہ ملا علی قاری مرقاۃ باب ما علی الماموم من المتابعۃ میں لکھتے ہیں کہ اس حدیث کو ترمذی نے روایت کیا اور کہا کہ یہ غریب ہے اور اہل علم نے اس پر عمل کیا ہے۔ امام نووی فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے لیکن ترمذی نے اہل علم کے عمل کے ساتھ اس حدیث کی تقویت کو تسلیم کیا ہے۔ جیسا کہ شیخ محی الدین ابن عربی فرماتے ہیں کہ مجھے یہ حدیث معلوم ہوئی کہ من قال لا الٰہ الا اللہ سبعین الفاً غفر اللہ تعالیٰ لہ ومن قیل لہ غفرلہ ایضاً (جو آدمی ستر ہزار مرتبہ لا الٰہ الا اللہ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اُسے معاف فرمادے گا۔ اور جس کے لئے پڑھا جائے اُسے بھی معاف فرمادے گا۔) تو میں نے ستر ہزار مرتبہ بغیر کسی کو ثواب پہنچانے کی نیت سے اس کلمہ کو پڑھا پھر ایک دوست کے پاس گیا تو وہاں ایک جوان جو کشف میں بہت مشہور تھا۔ کھانا کھاتے ہوئے رونے لگا۔ تو میں نے اس سے رونے کا سبب پوچھا اُس نے کہا میں نے اپنی ماں کو عذاب میں مبتلا دیکھا ہے چنانچہ میں نے باطنی طور پر اُس کلمہ کا ثواب اُس جوان کی والدہ کو پہنچا دیا۔ تو وہ خوشی سے ہنسنے لگا۔ اور کہا کہ اب میں اُسے اچھے مقام میں دیکھتا ہوں



شیخ محی الدین ابن عربی فرماتے ہیں کہ میں نے صحت حدیث کو اُس کے صحت کشف سے اور اس کے صحت کشف کو صحت حدیث سے پہچانا۔ امام جلال الدین سیوطی تعقبات میں حدیث صلوٰۃ تسبیح کے ذیل میں امام بیہقی سے روایت کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔ تداولھا الصالحون بعضھم عن بعض (صالحین ایک دوسرے سے لیتے رہے۔) اور صالحین کے اسی عمل سے اس حدیث کو تقویت پہنچی ہے۔ اسی طرح جمع بین صلاتین والی حدیث بقول حسین کے امام احمد کے نزدیک ضعیف ہے لیکن اہل علم کا اُس پر عمل کرنا اُس کی تقویت کی دلیل ہے۔ میں (محدث صدقی) کہتا ہوں کہ ہم تسلیم کرلیتے ہیں کہ اس کا مرفوع ہونا صحیح نہیں ہے۔ اور من وجہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف اس کی نسبت ضعیف ہے لیکن بحمد اللہ قد ثبت رفعہ الی الصدیق الاکبر وذالک یکفینا۔ (تحقیق اس کا مرفوع ہونا حضرت صدیق اکبرؓ تک ثابت ہے اور یہی ہمارے لئے کافی ہے) اس لئے کہ ہمیں ان حضرات کی اقتدار کا حکم دیا گیا ہے چنانچہ ہمارے اور ہمارے اولین و آخرین کے امام حضرت ابوحنیفہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ کا ارشاد گرامی ہے کہ اقتدوا بالذین بعدی ابی بکر وعمر (وہ جو کہ میرے بعد ابوبکرؓ و عمرؓ کی اقتدا کرو) علامہ ملا علی قاری موضوعات کبیر میں علامہ سخاوی کی عبارت لکھنے کے بعد فرماتے ہیں کہ میں کہتا ہوں اذا ثبت رفعہ الصدیق فیکفی للعمل (جب اس کا مرفوع ہونا حضرت صدیقؓ تک ثابت ہے تو عمل کے لئے کافی ہے) کیونکہ رسول اللہ کا ارشاد گرامی ہے کہ علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء راشدین (تم لوگوں پر میری اور میرے خلفاء راشدین کی سنت ہے)

## فائدہ جلیلہ

میں آپ کو اب ایک فائدہ جلیلہ سے آگاہ کرتا ہوں۔ وہ آپ کو ہر جگہ اور ہر مقام پہ نفع دے گا اور وہ یہ ہے کہ حدیث پر لا یصح لم یصح اور غیر صحیح کا حکم نفس الامر میں اس کے کاذب ہونے کی دلیل نہیں ہوتا۔ جیسا کہ ان لوگوں نے سمجھا ہے جو علوم میں گہری نظر نہیں رکھتے۔ امام ابو عمر تقی الدین شہرزوری اپنے مقدمہ میں لکھتے ہیں کہ جب کسی حدیث

پر ضعیف یا صحیح کا حکم لگایا جاتا ہے تو اس سے یہ مطلب نہیں ہوتا کہ وہ نفس الامر میں کاذب ہے بلکہ کبھی تو وہ خارج میں صادق ہوتی ہے اس سے مراد یہ ہوتی ہے کہ اس کی اسناد شرائط مذکورہ کے مطابق صحیح نہیں ہیں ایسی حدیث کو ضعیف کہنے کا مطلب ہوتا ہے کہ ان شرائط مذکورہ کے مطابق اس کی اسناد درست نہیں ہوتیں۔ تقریب اور شرح تدریب میں ہے اذا قیل حدیث ضعیف فمعناہ لم یصح اسنادہ علی الشرط المذکور لا انہ کذب فی نفس الامر۔

(جب کہا جائے کہ حدیث ضعیف ہے تو اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ شرط مذکورہ کے مطابق اس کی سند صحیح نہیں ہے، نہ یہ کہ وہ نفس الامر میں جھوٹی ہے) اسی طرح محقق علی الاطلاق فتح القدیر میں فرماتے ہیں کہ حسن صحیح اور ضعیف صفات حدیث سند کے اعتبار سے ہیں اور فی الواقعہ تو غلط کا صحیح ہونا اور صحیح کا ضعیف ہونا جائز ہے۔ ایک اور مقام پر فرماتے ہیں کہ حدیث کے ضعیف ہونے کا مطلب نفس الامر میں اس کا باطل ہونا نہیں بلکہ محدثین کے نزدیک شرائط معتبرہ سے ثابت نہ ہونا ہے۔

## اَلدُّرَّۃُ فِی عَقْدِ الاَیْدِیْ تَحْتَ السُّرَّۃ

حضرت محدث سورتی نے اس رسالہ میں نماز میں زیر ناف ہاتھ باندھنے کو سنت ثابت کیا ہے کیونکہ غیر مقلدین نماز میں ناف سے اوپر ہاتھ باندھتے ہیں۔ باوجودیکہ صحاح ستہ میں اس عمل کے بارے میں کوئی واضح حدیث موجود نہیں۔ حضرت محدث سورتی نے اپنی کتاب التعلیق المجلیٰ میں اس مسئلہ پر بحث کرتے ہوئے مذکورہ رسالہ کا حوالہ دیا ہے اور لکھا ہے کہ میں نے توفیق الٰہی سے اس مسئلہ پر اردو زبان میں ایک رسالہ لکھا تھا۔ اگر آپ اسے دیکھیں گے تو عظیم کتاب تصور کریں گے۔ میں نے اس رسالہ میں ایسے مسائل جمع کئے ہیں جن کو آنکھوں نے دیکھا نہیں اور کانوں نے سنا نہیں اور بڑی بڑی کتابیں ان سے خالی ہیں۔ اس رسالہ کا میرے اساتذہ نے مجھ سے پہلے نام الدرۃ فی وضع الایدی تحت السرۃ رکھا۔ [1]

---

[1] التعلیق المجلیٰ ص —



حضرت محدث سورتی نے اس رسالہ میں متعدد احادیث سے زیر ناف ہاتھ باندھنے کے اسناد پیش کی ہیں۔ اور بحیثیت ایک محدث کے اس مسئلہ پر تمام احادیث یکجا کردی ہیں بلکہ روایت و سند کا تعاقب بھی کیا ہے تاکہ مسئلہ پوری طرح صاف ہو کر عامۃ الناس کے سامنے آسکے۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس حدیث مبارکہ پر کہ اَلسُّنَّۃُ وَضْعُ الْکَفِّ عَلَی الْکَفِّ فِی الصَّلٰوۃِ تَحْتَ السُّرَّۃِ (یعنی نماز میں زیر ناف ہاتھ پر ہاتھ کا رکھنا سنت ہے) تفریح اس کی یوں ہے کہ نماز میں داہنے ہاتھ کی ہتھیلی بائیں ہاتھ کے پہونچے پر زیر ناف رکھی جائے حضرت محدث سورتی نے اس پر بہت سیر حاصل بحث کی ہے۔ آپ نے لکھا کہ اسے ذکر کیا امام احمد بن حنبل نے مسند میں اور ان کے بیٹے عبد اللہ نے زوائد میں۔ ابن ابی شیبہ نے اپنی مصنف میں دار قطنی اور بیہقی نے اپنی اپنی سنن میں اور ابو داؤد نے اپنی سنن میں لیکن زیلعی کہتے ہیں کہ یہ حدیث اکثر نسخوں میں موجود نہیں لیکن انہوں نے اسے ابن داسہ کے واسطے سے مروجہ نسخوں سے لیا ہے۔ اسی لئے ابن عساکر نے اور منذری نے اسے ذکر نہیں کیا اور امام تیمیہ نے اپنی منتقاہ میں اس کا ذکر نہیں کیا لیکن دار قطنی نے ذکر کیا ہے۔ ابن القطان نے اس حدیث کے قوی ہونے پر اس کا تعاقب نہیں کیا بلکہ اس کی سند پر تعاقب کیا ہے کیونکہ اس کی سند میں عبد الرحمٰن بن اسحٰق جو کہ ابو شیبہ واسطی ہے کے بارے میں ابن حنبل اور ابو حاتم نے کہا کہ وہ منکر الحدیث ہے اور ابن معین نے کہا لیس بشئی اور بخاری نے کہا فیہ نظر۔ اس سند میں زیاد بن زید مجہول الحال ہے۔ بیہقی نے کہا کہ اس کی سند ثابت نہیں کیونکہ عبد الرحمٰن اس میں ہے اور وہ متروک ہے۔ امام نووی نے خلاصہ میں اور شرح مسلم میں کہا ہے کہ اس حدیث کے ضعیف ہونے پر اتفاق ہے کیونکہ عبد الرحمٰن بالاتفاق ضعیف ہے۔

حضرت محدث سورتی نے اس حدیث کے ضعیف ہونے پر تمام دلائل جمع کرنے کے بعد ان دلائل پر بحث کی ہے اور یہ ثابت کیا ہے کہ ایک راوی کا ضعیف ثابت ہو جانے کی صورت میں ضروری نہیں کہ حدیث کو خارج اعمال قرار دیدیا جائے جبکہ یہی حدیث دیگر راویوں سے بھی مختلف محدثین کی کتب احادیث میں موجود ہے اس مسئلہ کو صاف کرنے کے لئے محدث سورتی نے کمال حق وانصاف

سے کام لیتے ہوئے اپنی رائے کا اظہار کیا ہے اور اس حدیث کے قوی ہونے پر متعدد دلائل پیش کئے ہیں جو فی الحقیقت محدث سورتی کی فقاہت اسماء الرجال پر مہارت اور باریک بینی کی ایک اعلیٰ نظیر ہیں۔ حضرت محدث سورتی نے دوران بحث امام ابوحنیفہؒ کے تابعی ہونے کو بھی ثابت کیا ہے۔

مولانا عبدالعلی آسی مدراسی نے اپنی کتاب "تنبیہ الوہابین" میں نماز میں زیر ناف ہاتھ باندھنے کے مسئلے پر بحث کرتے ہوئے ایک مقام پر حضرت محدث سورتی کے اس رسالہ کا حوالہ دیتے ہوئے لکھا ہے کہ ہم نے اپنے دلائل ختم کئے لیکن اگر کسی کو اس پر بھی اطمینان نہیں ہے اور وہ زیادہ تفصیل کا طالب ہے۔ تو کتاب الدرۃ فی عقد الایدی تحت السُرۃ میں ملاحظہ کرلے کہ جسکو محدث یلمعی علامۂ لوذعی مولوی وصی احمد صاحب سورتی نے تالیف کیا ہے اور بحث جرح و تعدیل رواۃ کو مثل آئینہ کے صیقل بیان سے چمکا دیا ہے۔ [1]

## کشف الغمامۃ عن سنیۃ العمامۃ
## (۱۳۲۶ھ)

چودھویں صدی ہجری کی دوسری دہائی میں جماعت کی امامت اور امامت کے تقاضوں سے متعلق ایک علمی بحث کا آغاز ہوا۔ اس سلسلہ میں سب سے متنازعہ مسئلہ یہ تھا کہ آیا امام ٹوپی پہن کر امامت کرا سکتا ہے یا اُسے عمامہ زیب سر کرنا لازم ہے۔ اس مسئلہ پہ مولانا عبدالحی فرنگی محلی کا ایک فتویٰ "عمدۃ الرعایہ" پہلے سے موجود تھا لیکن اس سے مسئلہ کے جزئیات پر پوری طرح روشنی نہیں پڑتی تھی۔ ہرچند اس فتویٰ کی تصدیق حضرت محدث سورتیؒ اور مولانا احمد رضا خان بریلویؒ کر چکے تھے۔ لیکن اس کے باوجود مسئلہ کو صاف کرنے کی ضرورت باقی تھی۔ چنانچہ ۱۳۲۶ھ میں حضرت محدث سورتی نے ایک سائل کے جواب میں اس مسئلہ پر ایک رسالہ کشف الغمامہ عن سنیۃ العمامہ تحریر فرمایا جو تقریباً ۲۲ صفحات پر مشتمل تھا۔ اس رسالہ کی تحریر سے قبل حضرت محدث سورتیؒ نے مسئلہ کی نوعیت

[1] تنبیہ الوہابین صہ ۱۱۷۔ مولوی عبدالعلی آسی مدراسی مطبوعہ مطبع آسی مدراسی لکھنؤ ۱۳۰۸ھ۔



پر مولانا احمد رضا خان بریلویؒ سے بھی خط و کتابت کی جو اعلیٰحضرت کے فتاویٰ میں شامل ہے۔ [1] کشف الغمامہ میں محدث سورتی نے تقریباً ۲۵ احادیث اور متعدد فقہا کی آرا نقل کرتے ہوئے یہ ثابت کیا ہے کہ امام کے لئے ٹوپی پہن کر امامت کرنا درست ہے لیکن اگر امام کے سر پر عمامہ ہو تو یہ مستحب و مسنون عمل ہے۔ محدث سورتی کی یہ تحقیق اپنے اندر اس اعتبار سے بڑی ندرت لئے ہوئے ہے۔ کہ انہوں نے اس مسئلہ پر اعلیٰحضرت کا فتویٰ اور مولانا عمر الدین ہزاروی کا رسالہ "ازالۃ الغمامہ عن الامامہ بغیر العمامہ" شائع ہونے کے بعد اس موضوع پر قلم اٹھایا ہے اور مسئلہ کے تمام تشنہ پہلوؤں پر سیر حاصل بحث کرتے ہوئے جواب دیئے ہیں۔ مولانا عمر الدین ہزاروی کے رسالہ پر محدث سورتی نے ۱۳۲۲ھ میں تقریظ تحریر کی تھی اور اُن کے مؤقف کو درست قرار دیتے ہوئے تحریر فرمایا تھا کہ میں نے یہ رسالہ شریفہ و عجالہ منیفہ عالم بے مثیل فاضل بے عدیل حامئ سنت ماحئ بدعت عین اعیان شریعت رکن رکین ارباب طریقت مولانا و سیدنا مولوی محمد عمر الدین صاحب کا رسالہ من اولہا الیٰ آخرھا کو دیکھا۔ اس کے سب براہین کو استوار اور تمام دلائل کو پائیدار پایا۔ روایات حدیثیہ جو اس میں مندرج ہیں وہ سب حسن اور صحیح ہیں اور روایات فقہیہ جو اس میں نقل کی گئی ہیں۔ وہ سب معتبر ظاہر الروایات مدعا پر دلالت کرنے میں صریح ہیں۔ نظریات اس کے بدیہیات ہیں۔ اور بدیہیات اس کے اولیات ہیں۔ ہر مقدمہ اس کا واضح اور فضل مصنف پر ناطق ہے۔ اور ہر مدعا اس کا لائح واقعہ کے مطابق ہے بالجملہ مصنف ہمام کی تقریر تام ہے۔ اور کلام ثواب الفہام۔ ان کا مطبوع طبائع فحول اعلام ہے جس کو علوم شرعیہ میں ادنیٰ مہارت نصیب ہے وہ اس نایاب تحریر کو دیکھتے ہی پکار اٹھے گا للّٰہ درہ مفتی لبیب مصیب ہے اور جس کو فنون علمیہ سے مس نہ ہوگا۔ اسی کو اس بے نظیر تقریر کی صحت میں کلام ہوگا حررہ العبد المسکین المشتبت بذیل سید المرسلین وصی احمد الحنیفی الحنفی السنی حماہ

[1] فتاویٰ رضویہ جلد دوم صہ ۳۷

اللہ تعالیٰ عن سائر کل غبی (مہر: ناصر دین ــــ محمد وصی احمد)

۱۹۳۵ء میں مولوی ثناء اللہ امرتسری غیر مقلد نے اس مسئلہ کو جب نئے سرے سے ہوا دی۔ تو مولانا حشمت علی خان لکھنوی ثم پیلی بھیتی نے امرتسر سے شائع ہونے والے پندرہ روزہ رسالہ الفقیہہ میں "مسئلۃ العمامۃ والقلنسوۃ" کے عنوان سے ایک بسیط مضمون تحریر کیا جس کے چند حصوں پر مولانا قاضی فضل احمد لدھیانوی نے اعتراض کیا۔ چنانچہ قاضی فضل احمد لدھیانوی کے اعتراضات کا جواب اسی رسالہ میں مولانا حافظ محمد مصاحب علی مقیم جاورہ "انکشاف حقیقت" کے عنوان سے آٹھ قسطوں میں دیا جو ۱۴؍ جنوری ۱۹۳۶ء کی اشاعت سے ۷؍ اپریل ۱۹۳۶ء کی اشاعت تک برابر شائع ہوتی رہیں۔ مولانا مصاحب علی نے اپنے اس طویل مضمون میں اس مسئلہ کی تمام باریکیوں پر سیر حاصل بحث کی ہے۔ اور قبل ازیں جاری ہونے والے فتاویٰ کو بھی پیش نظر رکھا ہے۔ اس بحث میں مولانا فضل احمد لدھیانوی اور مولانا مصاحب علی نے بار بار محدث سورتی کے رسالہ کشف الغمامہ کو بطور سند پیش کیا ہے۔ مولانا فضل احمد لدھیانوی نے حضرت محدث سورتی کے رسالے ایک مرحلہ پر مولانا عمر الدین ہزاروی کے رسالہ کی تردید بھی ثابت کی ہے۔ وہ لکھتے ہیں کہ مولانا عمر الدین ہزاروی کے رسالہ کی اشاعت کے چھ سال بعد مولانا مولوی جامع معقول و منقول حاوی فروع و اصول استاذ المدرسین خاتم المحدثین جناب مفتی محمد وصی احمد محدث سورتی کا رسالہ کشف الغمامہ عن سنیۃ العمامہ دراصل صحیح معنوں میں رسالہ ازالۃ الغمامہ عن الامامہ کی تردید میں کافی ہے: دوسری طرف مولانا مصاحب علی نے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ محدث سورتی نے اس مسئلہ کے مختلف جزئیات پر روشنی ڈالی ہے جبکہ مولانا عمر الدین نے صرف ٹوپی پہن کر امامت کرنے کی نفی تو عیت پر بحث کی ہے۔

حضرت محدث سورتی نے عمامہ کے مسئلہ پر طویل بحث کے بعد حاصل کلام یوں بیان کیا ہے کہ عمامہ سے نماز پڑھنے اور پڑھانے کا اجر زیادہ ہے اس میں کوئی شک نہیں



اور عمامہ کو ٹوپی پر فضیلت بھی ہے۔ اور یہ بھی مستحب و مسنون ہے کہ عمامہ کے نیچے ٹوپی پہنا کریں لیکن اس کے بعد یہ دعویٰ کہ تنہا ٹوپی پہننا ممنوع و ناجائز ہے اور لباس مشرکین و بدعت شرک و کفر ہے اور اس کو پہن کر نماز پڑھنا اور پڑھانا بھی مکروہ و ناجائز ہے اور جو کہتا ہے کہ ٹوپی پہن کر پڑھی جاتی واجب الاعادہ ہو جاتی ہے یہ ادعائے باطل ہے اور احکام شریعت مطہرہ سے بحوالہ قرآنی و احادیث نبوی عمامہ کا وجوب بلکہ فرضیت ثابت کرنا محض غلط ہے بلکہ جس مستحب یا مسنون عمل کو اس کی حد سے بڑھایا جائے اور بطور فرض و واجب اس کا التزام کیا جائے تو پھر وہ فعل و عمل مستحب و مسنون بھی مکروہ ہو جاتا ہے اس ضمن میں یہ اصول بھی مسلمہ ہے کہ مباحات بھی مکروہ ہو جاتے ہیں۔

## اظہار شریعت

اظہار شریعت محدث سورتی کے فتاویٰ کا مجموعہ ہے جس کو مولانا حاجی افتخار ولی خان پیلی بھیتی نے رسائل کی شکل میں تین حصوں میں مرتب کیا ہے۔ مجموعہ میں متعدد مسائل پر فتاویٰ موجود ہیں۔ جن کے مطالعہ سے حضرت محدث سورتی کے تبحر علمی اور استخراج و استنباط فقہی کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے اظہار شریعت میں محدث سورتی کے صرف اُن فتاویٰ کو یکجا کیا گیا ہے جن کی مرتب نے ضرورت محسوس کی بصورت دیگر اگر تمام فتاویٰ مرتب کر دیئے جاتے تو یہ رسائل ایک ضخیم مجموعہ کی شکل اختیار کر لیتے۔ راقم الحروف نے "محدث سورتی" کے فتاویٰ" کے عنوان سے زیر نظر تذکرہ میں ایک باب قائم کیا ہے اور چند فتاویٰ نذر قارئین کئے ہیں۔ یہ فتاویٰ "اظہار شریعت" اور "تحفہ حنفیہ" سے لئے گئے ہیں۔ جبکہ دیگر فتاویٰ کے حصول کی کوشش جاری ہے۔ بہرحال اظہار شریعت کے سلسلہ میں مولانا افتخار ولی خان کی یہ کوشش تشنہ ہونے کے باوجود مستحسن ہے جس کو انہوں نے ۱۳۶۴ھ میں بریلی الیکٹرک پریس بریلی سے طبع کرا کے کتب خانہ اہلسنت پیلی بھیت سے شائع کیا ہے۔

## النفع الشواہد

حضرت محدث سورتی کا یہ رسالہ جو چھوٹے سائز کے سولہ صفحات پر مشتمل ہے غیر مقلدین کے بعض عقائد کی رد میں ہے۔ رسالہ کا تاریخی نام "النفع الشواھد لمن یخرج الوھابیین عن

المساجد" ہے جس سے ۱۳۲۳ھ نکلتی ہے۔ یہ رسالہ حضرت محدث سورتی نے مولانا عبدالرحمٰن محی پوکھر یروی مظفر پوری کے ایک استفسار کے جواب میں تحریر کیا تھا جس میں مولانا عبدالرحمٰن نے دریافت کیا تھا کہ غیر مقلدین وہابیہ جو چار مذاہب سے باہر اور تقلید کے منکر ہیں اُن کے پیچھے نماز پڑھنا، شادی بیاہ کرنا جائز ہے یا ناجائز۔ اگر ہم حنفی ان کے پیچھے نماز پڑھیں یا اُن کو اپنے پیچھے نماز پڑھنے دیں تو جائز ہے یا نہیں اور اپنی مساجد میں اُن کو آنے دینا چاہیے یا نہیں۔ حضرت محدث سورتی نے قرآن و حدیث کی روشنی میں اس مسئلہ کا جواب تحریر کیا ہے اور ثابت کیا ہے کہ غیر مقلدین دینِ اسلام میں منافق کا درجہ رکھتے ہیں۔ یہ رسالہ پہلی مرتبہ کلکتہ سے مولانا حاجی لعل خاں نے شائع کیا تھا۔ لیکن بعد میں اس پر مولانا عبدالرحمٰن پوکھر یروی نے حواشی لگا کر کتب خانہ اہلسنت پیلی بھیت سے شائع کرایا۔ رسالہ کے آخر میں فاضل بریلوی مولانا احمد رضا خاں اور مولانا دیدار علی الوری کے علاوہ متعدد علماء کی تصدیقات درج ہیں۔

## حاشیہ مقاماتِ حریری

ابو محمد قاسم بن علی بن محمد بن عثمان الحریری (م ۵۱۶ھ) عربی ادب میں صاحبِ طرز انشاء پرداز اور مقامات نویسی میں فقید المثال عالم گذرے ہیں۔ حکایات نویسی کا آغاز بدیع الزماں احمد بن حسین ہمدانی (م ۳۹۸ھ) نے کیا اور مقامات ہمدانی تحریر کی لیکن یہ صنفِ ادب ابو محمد قاسم بن علی حریری کی کاوشوں سے عروج پر پہنچی۔ مقاماتِ حریری عربی زبان کے متنوع اسالیب، امثال و محاورات اور رموزِ بیان کا آئینہ ہے۔ مقاماتِ حریری میں حفظِ معانی۔ لغات اور الفاظ کے مختلف استعمال۔ بدائع و صنائع کو جس انداز میں اجاگر کیا گیا ہے وہ اپنی مثال آپ ہے۔ عربی ادب آج مقامات نویسی سے بہت آگے نکل چکا ہے۔ لیکن اس کے باوجود مقاماتِ حریری کی اہمیت اپنی جگہ قائم ہے۔ اس کتاب کے تقریباً دنیا کی تمام اہم زبانوں میں ترجمے ہو چکے ہیں۔ خصوصاً عربی فارسی اور اردو میں تو اس کی متعدد شروحات ضبطِ تحریر میں لائی گئی ہیں۔ حضرت محدث سورتی نے بھی اس کا حاشیہ لکھا



تھا۔ جو مطبع یوسفی سے ۱۳۰۲ھ میں طبع ہوا۔ مولانا قاری غلام محی الدین پیلی بھیتی نے نومبر ۱۹۷۹ء میں راقم الحروف کو ایک ملاقات میں بتایا کہ مقاماتِ حریری پر حضرت محدث سورتی کا حاشیہ ہر چند کہ مختصر تھا لیکن آپ نے بعض مقامات پر حریری کی گرفت بھی کی تھی یہ حاشیہ اب صرف رضا لائبریری رامپور میں موجود ہے۔

## حاشیہ شافیہ

عربی لسانیات میں جن علماء نے دائمی شہرت حاصل کی اُن میں ابن حاجب (م ۶۴۶ھ) کا اسمِ گرامی سرِ فہرست ہے۔ اُن کا اصل نام تذکرہ نگاروں نے جمال الدین ابو عمرو عثمان بن عمر بن ابی بکر بن یونس لکھا ہے لیکن وہ اپنے والد ابو عمر کے منصب حاجب کے نام سے معروف ہوئے اور ابن حاجب کہلائے۔ ابن حاجب کو صرف و نحو میں مہارت تامہ حاصل تھی۔ یہی وجہ ہے کہ نحو میں اُن کے رسالہ کافیہ اور صرف میں شافیہ کو بے پناہ مقبولیت حاصل ہوئی اور آج بھی ادب عربی و درس نظامی میں ریڑھ کی ہڈی کی حیثیت رکھتے ہیں۔ الشافیہ عربی زبان کی صرف پر متداول رسالہ ہے۔ برصغیر پاک و ہند میں اس پر متعدد حواشی لکھے گئے۔ حضرت محدث سورتی نے بھی اس پر ایک حاشیہ تحریر کیا تھا۔ جو مطبع مصطفائی کانپور سے ۱۲۹۸ھ میں شائع ہوا جیسا کہ مدرسۃ الحدیث پیلی بھیت کی از سرِ نو تعمیر کے لئے شائع کئے جانے والے اشتہار میں محدث سورتی کی تصانیف کے ضمن میں اس کا ذکر موجود ہے۔ لیکن تلاش بسیار کے باوجود راقم الحروف کو اس کا کوئی نسخہ دستیاب نہیں ہو سکا۔

## تعلیقات شرح ملا حسن

حضرت محدث سورتی علوم و فنون کے تمام شعبوں میں مجتہدانہ بصیرت رکھتے تھے۔ آپ کو جس طرح علوم نقلیہ یعنی تفسیر، حدیث اور فقہ میں کامل دسترس حاصل تھی اسی طرح علوم عقلیہ پر بھی آپ کی زبردست نظر تھی جس کا اندازہ اُن تعلیقات سے ہوتا ہے جو آپ نے درس و تدریس

کے دوران منطق و فلسفہ کی مختلف کتب پر سپردِ قلم فرمائیں۔ سلم العلوم از ملا محب اللہ بہاری کی شرح ملاحسن کے ایک مطبوعہ نسخہ پر آپ کے متعدد مقامات پر قلمی حواشی عربی میں موجود ہیں۔ ہر چند ان حواشی کی نوعیت مستقل حواشی کی سی نہیں ہے لیکن ان کی افادیت مسلم الثبوت ہے۔ ان حواشی کے مطالعہ سے یہ بات بھی سامنے آتی ہے کہ آپ نے درس و تدریس کے دوران طلباء کو منطق و فلسفہ کی کتابیں بھی پڑھائی تھیں اور مضامین کے ابلاغ کے لئے مروجہ کتب پر حواشی بھی تحریر کئے تھے۔ تاکہ طلباء کو نئے مفاہیم و مطالب سے روشناس کرایا جائے۔ ملاحسن پر ایک جگہ علت تامہ کی تعریف میں لکھتے ہیں کہ علتِ تامہ اس کو کہتے ہیں کہ معلول کا وجود اُس کے علاوہ کسی اور چیز پر موقوف نہ ہو اور فضلاء مناطقہ نے کہا ہے کہ علت تامہ اُن تمام امور کا مجموعہ ہے جو معلول کے تحقق میں معتبر ہوتے ہیں اور ان کی یہ تعریف واجب تعالیٰ کو شامل نہیں ہے حالانکہ مناطقہ واجب تعالیٰ کو عقلِ اول کی علت تامہ قرار دیتے ہیں کیونکہ واجب تعالیٰ عقلِ اول کی علتِ تامہ ہے۔ اور واجب تعالیٰ پر اس معنیٰ کے لحاظ سے علت تامہ کا اطلاق درست نہیں ہے۔ اس لئے کہ واجب تعالیٰ بسیط ہے مرکب نہیں۔ (التعلیق علی حاشیہ ملاحسن ص۵۵)

حضرت محدث سورتی کی ذہن رسا اور ذکاوت کا یہ ایک ادنیٰ نمونہ ہے جس میں آپ نے تمام مناطقہ کی متفق علیہ تعریف کو مجروح کر دیا ہے اور ثابت کر دیا ہے کہ مناطقہ نے جو علت تامہ کی تعریف کی ہے وہ صحیح نہیں ہے۔ اور اسی میں ضمنی طور پر آپ نے یہ بھی بتا دیا کہ مناطقہ کے بیان کردہ تمام اصول لائق اعتماد نہیں ہیں۔ اس لئے منطقی قواعد کی بناء پر شرعی احکام سے معارضہ کرنا لائقِ التفات اور قابلِ توجہ نہیں۔

حضرت محدث سورتی کے قلمی حواشی پر مبنی یہ نسخہ مفتی وقار الدین پیلی بھیتی شیخ الحدیث دارالعلوم امجدیہ کراچی کے ذاتی کتب خانہ میں موجود ہے اور راقم الحروف نے اسی نسخہ سے استفادہ کیا ہے۔ یہ نسخہ مطبع محمدی (محمد یعقوب) کا مطبوعہ ہے۔ جو ۲۰۴ صفحات پر مشتمل ہے لیکن اس پر سالِ طباعت درج نہیں ہے۔



## حاشیہ میبذی

شیخ رشید الدین عمر الابہری کی تصنیف "ہدایت الحکمۃ" کی ایک معروف شرح میبذی کے نام سے مشہور ہے۔ اس کے مصنف ملا حسین بن معین میبذی (م ۹۰۹ھ) تھے جنکو فلسفہ میں خصوصی ملکہ حاصل تھا۔ میبذی دینی مدارس میں بڑی قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھی جاتی ہے کیونکہ اس سے ہدایۃ الحکمۃ کے متن میں بیان کردہ دقیق فلسفیانہ مسائل کے سمجھنے میں حد درجہ مدد ملتی ہے۔ برصغیر میں میبذی کو حکمت و فلسفہ کی ایک اہم کتاب تصور کیا جاتا ہے اور اس پر متعدد علماء نے حواشی تحریر کئے ہیں۔ حضرت محدث سورتی نے بھی میبذی پر ایک مختصر حاشیہ قلمبند کیا ہے۔ جو مطبع نظامی کانپور سے شائع ہوا تھا۔ اب تقریباً نایاب ہے۔ مدرسہ عربیہ نیوٹاؤن کی لائبریری میں اس کا ایک نسخہ موجود ہے۔ جس سے فلسفہ و حکمت میں محدث سورتی کے علم پر روشنی پڑتی ہے۔

## دیگر حواشی اور افادات

حضرت محدث سورتی نے تقریباً تمام درسی کتب پر حواشی قلمبند کئے تھے لیکن حضرت محدث سورتی کا ذاتی کتب خانہ حوادث زمانہ کی نذر ہونے کی بناء پر اب بیشتر حواشی کا علم نہیں ہے۔ حضرت محدث سورتی کے ملا علی قاری کی شرح شفاء اور امام محمد کی موطاء پر مختصر تعلیقات مولانا وقار الدین پیلی بھیتی شیخ الحدیث دار العلوم امجدیہ کراچی کے ذاتی کتب خانہ میں موجود ہیں اس کے علاوہ بحیثیت طبیب بھی حضرت محدث سورتی نے علم طب کی بعض کتب پر حواشی اور افادات قلمبند کئے ہیں۔

# کتابیات


۱- ابوالکلام کی کہانی، مرتبہ: عبدالرزاق ملیح آبادی، مطبوعات چٹان لاہور ۱۹۶۲ء

۲- آثار الصنادید - سرسید احمد خاں - نول کشور پریس لکھنؤ ۱۸۷۶ء

۳- آثار رحمت - امداد صابری - دہلی ۱۹۳۶ء

۴- اخراج المنافقین - مولانا نبی بخش حلوائی - مطبع کریمی لاہور ۱۳۵۲ھ

۵- ارشاد رحمانی - مولانا محمد علی مونگیری - لکھنؤ ۱۳۰۵ھ

۶- ارواح ثلاثہ - مولانا اشرف علی تھانوی - لاہور ۱۹۶۳ء

۷- اسکات المعتدی - محمد مرتضیٰ حسن دربھنگوی - کتب خانہ امدادیہ دیوبند ۱۳۲۶ھ

۸- اسوۂ رسولؐ - مولانا عبدالاحد پیلی بھیتی - تحریک احیائے سنت کراچی ۱۹۶۷ء

۹- انسائیکلوپیڈیا آف برٹانیکا جلد ۲۱ مطبوعہ ۱۹۶۷ء

۱۰- " " " " جلد ۲۶ " ۱۹۱۱ء

۱۱- اظہار شریعت - مولانا وصی احمد محدث سورتی - پیلی بھیت ۱۳۰۳ھ

۱۲- اعتصام السنۃ - عبداللہ محمدی - کانپور ۱۸۸۶ء

۱۳- اعلیٰحضرت کی سیاسی بصیرت - سید نور احمد قادری - مکتبہ رضویہ گجرات ۱۹۷۵ء

۱۴- افضال رحمانی - افضال الرحمٰن - مطبوعہ مراد آباد ۱۹۶۰ء

۱۵- افادات مہدی - مہدی افادی - معارف پریس اعظم گڑھ ۱۹۳۹ء

۱۶- الکمال فی اسماء الرجال - ترجمہ حکیم قاری احمد - محمد سعید اینڈ سنز کراچی ۱۹۶۲ء

۱۷- المعتقد المنتقد - مولانا احمد رضا خاں - مکتبہ حامدیہ لاہور -

۱۸- اکابر تحریک پاکستان - محمد صادق قصوری - مکتبہ رضویہ گجرات ۱۹۷۶ء

۱۹- الاستمداد - مولانا احمد رضا خاں - مطبوعہ مظہر فیض رضا لاہور ۱۳۹۶ھ

۲۰- التعلیق المجلی - مولانا وصی احمد محدث سورتی، مکتبہ یوسفی لکھنؤ ۱۳۱۳ھ

۲۱- امام احمد رضا اور علم حدیث - مولانا فیض احمد اویسی - مرکزی مجلس رضا لاہور ۱۳۹۸ھ

۲۲- برہان پور کے سندھی اولیاء - سید محمد مطیع اللہ - سندھی ادبی بورڈ کراچی ۱۹۵۷ء

۲۳- پاکستان میں ہجرت کے آٹھ سال - ڈاکٹر عبدالغفور پیلی بھیتی - کوئٹہ ۱۹۵۵ء





۲۴- تاریخ گجرات - منشی نجم الدین سندیوی - مطبع شوکت اسلام لکھنؤ ۱۳۰۸ھ

۲۵- تاریخ ہند و پاک - مولانا قاری احمد پیلی بھیتی - قرآن محل کراچی ۱۹۷۶ء

۲۶- تذکرۃ المحدثین - علامہ غلام رسول سعیدی - مکتبہ قادریہ لاہور ۱۹۷۷ء

۲۷- تذکرۂ علمائے ہند - مولانا رحمان علی (ترجمہ) پاکستان ہسٹاریکل سوسائٹی کراچی ۱۹۶۱ء

۲۸- تذکرۃ الرشید - عاشق الٰہی میرٹھی - میرٹھ -

۲۹- تذکرہ اکابر اہلسنت - مولانا عبدالحکیم شرف قادری - مکتبہ قادریہ لاہور ۱۹۷۶ء

۳۰- تذکرہ شاہ فضل الرحمٰن گنج مرادآبادی - ابوالحسن علی ندوی - کراچی ۱۹۷۷ء

۳۱- تذکرہ مشاہیر کاکوری - محمد علی حیدر - اصح المطابع لکھنؤ ۱۹۲۷ء

۳۲- تعلیقات سنن نسائی - مولانا وصی احمد محدث سورتی - مطبع نظامی کانپور ۱۲۹۵ھ

۳۳- تقویم ہجری و عیسوی - ابوالنصر محمد خالدی - انجمن ترقی اردو کراچی ۱۹۵۲ء

۳۴- تنبیہ الوہابیین - مولانا عبدالعلی آسی مدراسی - مطبع آسی لکھنؤ ۱۳۰۸ھ

۳۵- جامع الشواہد - مولانا وصی احمد - محدث سورتی - پیلی بھیت ۱۹۰۱ء

۳۶- تذکرہ علماء اہلسنت - مولانا محمود احمد قادری - کانپور ۱۳۹۱ھ

۳۷- تذکرہ علماء اہلسنت (پنجاب) - اقبال احمد فاروقی - مکتبہ نبویہ ۱۹۷۷ء

۳۸- جنگ آزادی ۱۸۵۷ء - محمد ایوب قادری - کراچی ۱۹۷۶ء

۳۹- حادثہ جانکاہ - سید اخلاص حسین سہوانی - بریلی ۱۳۱۳ھ

۴۰- حدائق الحنفیہ - فقیر محمد جہلمی - مطبع نامی لکھنؤ ۱۸۸۶ء

۴۱- حصن حصین - (ترجمہ) حبیب الرحمٰن - کلام کمپنی کراچی ۱۹۲۹ء

۴۲- حیاۃ اعلیٰحضرت - مولانا ظفر الدین بہاری - مکتبہ رضویہ کراچی ۱۹۵۸ء

۴۳- حیات بعد الممات - فضل حسین بہاری - مکتبہ شعیب کراچی ۱۹۵۸ء

۴۴- حیات شبلی - سید سلیمان ندوی - اعظم گڑھ ۱۹۴۳ء

۴۵- حیات عبدالحی - ابوالحسن علی ندوی - ندوۃ المصنفین دہلی ۱۹۷۰ء

۴۶- خزانۂ کرامت - منشی محمد لعل خاں دیلوری - مطبع حنفیہ پٹنہ ۱۳۲۲ھ

۴۷- خطبات سنی کانفرنس - محمد جلال الدین قادری - مکتبہ رضویہ گجرات ۱۹۷۸ء

۴۸- دربار حق و ہدایت - قاضی عبدالوحید عظیم آبادی - مطبع حنفیہ پٹنہ ۱۳۱۹ھ

۴۹ - دو قومی نظریہ۔ ایڈوکیٹ محمد عمر خاں پیلی بھیتی۔ پشاور ۱۹۶۷ء

۵۰ - ذکر رحمانی۔ قاضی محمد ابرار احمد۔ مطبع العلوم مراد آباد ۱۸۹۹ء

۵۱ - رجال السنۃ۔ شاہ حسین گردیزی۔ سورتی اکیڈمی کراچی ۱۹۷۷ء

۵۲ - رموز الاطباء۔ حکیم محمد فیروز الدین۔ مطبوعہ لاہور ۱۹۰۶ء

۵۳ - روداد جلسہ اہلسنت امرتسر۔ مولانا ضیاء الدین پیلی بھیتی۔ مطبع حنفیہ پٹنہ ۱۳۳۰ھ

۵۴ - روئیداد جلسۂ عید میلاد النبی۔ مولانا عبد الحامد بدایونی۔ کراچی ۱۹۵۵ء

۵۵ - زینۂ ذکر خیر۔ مولانا عتیق احمد پیلی بھیتی، مطبع نظامی کانپور ۱۳۲۶ھ

۵۶ - سالانہ رپورٹ جامع امدادیہ کشور گنج سابق مشرقی پاکستان، مطبوعہ ۱۹۶۲ء۔

۵۷ - سرگزشت وماجرائے ندوہ۔ مولانا عبد الغنی پیلی بھیتی۔ مطبع نادری بریلی ۱۳۱۳ھ

۵۸ - سفرنامہ حرمین۔ مولانا رفیع الدین مرادآبادی۔ مطبوعہ لکھنؤ ۱۹۶۱ء

۵۹ - سوانح اعلیٰحضرت۔ شاہ ماما میاں پیلی بھیتی۔ امین برادرس کراچی ۱۹۷۴ء

۶۰ - سوانح قاسمی۔ مناظر احسن گیلانی۔ دار العلوم دیوبند ۱۳۷۳ھ

۶۱ - سنت رسول۔ فضل احمد صوفی۔ تحریک احیائے سنت کراچی ۱۹۶۳ء

۶۲ - سیرت امیر ملت۔ پروفیسر طاہر فاروقی علی پور سیداں سیالکوٹ ۱۳۹۴ھ

۶۳ - سیرت کمیٹی کے حال وقال۔ مولانا نعیم الدین مرادآبادی۔ اہلسنت برقی پریس مرادآباد ۱۳۵۶ھ

۶۴ - سیرت مولانا محمد علی مونگیری۔ محمد عبد اللہ الحسینی۔ ندوۃ العلماء لکھنؤ

۶۵ - سیوف الصنوۃ علیٰ ذمائم الندوۃ۔ سید امیر احمد رحمانی۔ بریلی ۱۳۱۵ھ

۶۶ - شاہجہاں نامہ۔ محمد صالح کنبوہ (ترجمہ) مرکزی اردو بورڈ لاہور ۱۹۷۴ء

۶۷ - شرح اربعہ ترمذی۔ حاشیہ محدث سورتی۔ مطبع نظامی کانپور ۱۳۹۶ھ

۶۸ - شرح معانی الآثار۔ حاشیہ محدث سورتی۔ مطبع اسلامیہ لاہور ۱۳۲۸ھ

۶۹ - عقد الجواہر فی احوال البواہر۔ ابو ظفر ندوی۔ کتب خانہ عباسی کراچی

۷۰ - غرش صور۔ حکیم مومن سجاد کانپوری۔ مطبع اہلسنت بریلی ۱۳۱۶ھ

۷۱ - فتاویٰ السنۃ لالجام الفتنۃ۔ مولانا عبد الرزاق اکملی حیدرآبادی مطبع اہلسنت بریلی ۱۳۱۴ھ

۷۲ - فتاویٰ القدوہ لکشف دفین الندوہ۔ مطبع نادری بریلی ۱۳۱۳ھ

۷۳ - فتاویٰ رضویہ۔ مولانا احمد رضا خاں بریلوی۔ دار الاشاعت مبارکپور اعظم گڑھ ۱۹۶۱ء

۷۴۔ فتح المبین۔ مولانا منصور علی مرآدبادی۔ دار العلم والعمل فرنگی محل لکھنؤ ۱۳۰۱ھ
۷۵۔ فاضل بریلوی اور ترک موالات۔ پروفیسر محمد مسعود احمد، مرکزی مجلس رضا لاہور ۱۳۹۱ھ
۷۶۔ گلدستہ علمائے سورت۔ شیخ بہادر عرف شیخو میاں مطبع شہابی بمبئی ۱۳۱۵ھ
۷۷۔ قلمی یادداشتیں۔ حکیم قاری احمد پیلی بھیتی (غیر مطبوعہ) مملوکہ ولی حیدر ذاکر کراچی
۷۸۔ مخزن برکات۔ رضاء المصطفٰے چشتی، لاہور ۱۳۹۸ھ
۷۹۔ مراسلات سنت وندوۃ۔ مرتبہ مولانا حامد رضا خاں۔ مطبع نظامی بریلی ۱۳۱۳ھ
۸۰۔ مشاہدات حرمین۔ مولانا حکیم قاری احمد۔ مطبوعہ کراچی ۱۹۵۴ء
۸۱۔ مکتوبات علماء۔ مرتبہ محمد عبد الکریم قادری۔ بریلی ۱۳۱۴ھ۔
۸۲۔ ملفوظات مہریہ۔ مولانا گل فقیر احمد پشاوری، راولپنڈی
۸۳۔ مہر گنگوہ در رد ندوہ۔ فتویٰ مولانا رشید احمد گنگوہی۔ بریلی ۱۳۱۴ھ
۸۴۔ مہر منیر۔ مولانا فیض احمد فیض۔ گولڑہ شریف ۱۹۷۳ء
۸۵۔ نزہۃ الخواطر۔ حکیم عبد الحئی۔ ندوۃ العلماء لکھنؤ ۱۹۷۰ء
۸۶۔ نصر المقلدین۔ حافظ احمد علی بٹالوی۔ مطبع آسی مدراسی لکھنؤ ۱۳۲۰ھ
۸۷۔ یاد اعلیحضرت۔ مولانا عبد الحکیم شرف قادری۔ مکتبۂ قادری لاہور ۱۹۷۷ء
۸۸۔ یادگار شبلی۔ شیخ محمد اکرام۔ ادارۂ ثقافت اسلامیہ لاہور ۱۹۷۱ء

# اخبارات و رسائل

روزنامہ سعادت (ائمہ اہلسنت نمبر) لائلپور، روزنامہ حریت کراچی، ٹائمز آف انڈیا دہلی، ڈیلی اسٹار بمبئی، اخبار دبدبۂ سکندری رام پور، ہفت روزہ الفقیہ امرتسر، ہفت روزہ افق کراچی، ہفت روزہ بیداری بمبئی، ہفت روزہ بیداری مالیگاؤں، ہفت روزہ پروگریس بمبئی، ہفت روزہ جمہور بمبئی، ہفت روزہ روداد چمن پیلی بھیت، ویکلی مارننگ ہیرالڈ بمبئی، ہفت روزہ نظام بمبئی، ہفت روزہ ہمدرد دہلی، ماہنامہ البلاغ کراچی، ماہنامہ انجمن نعمانیہ کا ماہوار رسالہ، لاہور، ماہنامہ المیزان بمبئی، ماہنامہ انوار الصوفیہ لاہور، ماہنامہ پیام حق کراچی، ماہنامہ تحفۂ حنفیہ، پٹنہ بھارت، ماہنامہ ترجمان اہلسنت کراچی، ماہنامہ معارف اعظم گڑھ بھارت، ماہنامہ نگار لکھنؤ، سہ ماہی بصائر کراچی۔

العالم الکامل المحدث الفاضل
جبل الاستقامۃ
علامہ حضرت شاہ وصی احمد محدّث سورتی قدس سرہٗ
کی
فقہ حنفی میں نادر و نایاب تصنیف

# التعلیق المجلّٰی لما فی منیۃ المصلّٰی

پندرھویں صدی ہجری کے آغاز پر
مکتبہ قادریہ لاہور سے فوٹو آفسٹ پر ایک مرتبہ پھر
اہلِ علم کے لئے طبع ہوگئی ہے ۔

حضرت مولانا مفتی
عبد القیوم ہزاروی
ناظم اعلیٰ
جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

چودھویں صدی ہجری ایک طرح سے عظیم شخصیات کی صدی ہے خاص طور پر ہندوستان میں جس قدر بڑے لوگ اس صدی نے پیدا کئے شاید ہی کبھی اس سے پہلے ایسا ہوا ہو، مذہب، سیاست، معاشرت، صحافت غرضیکہ ہر شعبے میں بڑے بڑے لوگوں نے اپنی صلاحیتوں کا مظاہرہ کیا، علماء و مشائخ میں بھی ایسی ایسی شخصیات پیدا ہوئیں جن کی عظمت کا اعتراف رہتی دنیا تک ہوتا رہیگا۔

مولانا وصی احمد محدث سورتی رحمۃ اللہ علیہ بھی ایسی ہی شخصیت تھے جن پر ہندوستان کی سرزمین ہمیشہ فخر کرتی رہے گی۔

مولانا شاہ فضل الرحمن گنج مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ خاص مولانا احمد علی سہارنپوری اور مولانا لطف اللہ علیگڑھی کے شاگرد، مولانا پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا سید دیدار علی شاہ رحمۃ اللہ کے ہم جماعت جو بعد میں محدث سورتی کے نام سے متعارف ہوئے اور جن کی علمی حیثیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ سلیمان اشرف ایسے نابغۂ روزگار لوگوں نے آپ کے سامنے زانوئے تلمذ تہ کیا، مولانا وصی احمد سورتی کے علمی کارنامے تاریخ کا حصہ ہیں۔ اگر وہ مسلمانوں کے زمانۂ عروج میں پیدا ہوتے تو یقیناً احمد بن حنبلؒ اور امام بخاریؒ کے ہم پلہ قرار پاتے لیکن افسوس کہ دورِ زوال میں ہندوستان ان کی صلاحیتوں سے خاطر خواہ فائدہ نہ اٹھا سکا۔

ضرورت اس امر کی ہے کہ آپ کے شاگرد، عقیدت مند اور متوسلین آپ کے علمی کارناموں سے قوم کو متعارف کرائیں یہ ایک علمی اور دینی خدمت بھی ہوگی اور احسان شناسی بھی۔

والسلام

حضرت مولانا وصی احمد محدث سورتی رحمۃ اللہ علیہ برصغیر کے اکابر علماء میں عظیم ترین عالم تھے۔ علوم آلیہ کے علاوہ علوم دینیہ میں بھی آپ کو یدِ طولیٰ حاصل تھا بالخصوص علم حدیث میں مہارت تامہ رکھتے تھے اور اپنے دور کے عظیم محدث تھے۔ آپ نے تدریس و تصنیف کے ذریعہ علوم حدیث کی زریں خدمات انجام دیں۔ سنن نسائی پر نہایت نفیس مکمل حاشیہ تحریر فرمایا اور طحاوی شریف پر عمدہ تعلیقات تحریر فرمائیں۔ اس کے علاوہ بھی آپ نے متعدد حواشی اور شروح لکھیں مگر افسوس کہ حضرت ممدوح کا بہت سا علمی سرمایہ آج ہمارے سامنے موجود نہیں بلکہ آپ کے سوانح حیات سے بھی عام طور پر اہل علم بے خبر ہیں۔

ضرورت ہے کہ آپ کے علمی مؤلفات اور زندگی کے حالات کو منظر عام پر لایا جائے۔ اس ضمن میں محترم رضی حیدر صاحب کی کاوش قابل تحسین ہے۔

زیر نظر کتاب کے مطالعہ سے محدث سورتیؒ کی علمی شخصیت اہل علم کے سامنے اجاگر ہوگی اور ایسی مفید معلومات حاصل ہوں گی جنکی اس زمانہ میں ضرورت ہے۔

غزالیٔ دوراں
حضرت علامہ احمد سعید کاظمی
شیخ الحدیث
مدرسہ انوار العلوم، ملتان

تذکرہ محدث سورتی
تالیف خواجہ رضی حیدر
سورتی اکیڈمی
۲-ڈی ۵/۱۶ ناظم آباد